# فسانۂ آزاد

تاریخ تصنیف

## جلد اوّل

اِس اُردو ناول سے ناظرین کو مہذب ظرافت کے پیرایہ مین عُمدہ
عُمدہ اَخلاقی نتیجے حاصل ہوتے ہین

حسب الایماے منشی نولکشور صاحب سی آئی ای مرحوم بانی مبانی مطبع ہذا
[illegible]ت رتن ناتھ صاحب در کشمیری لکھنوی نے تصنیف فرمایا یہ فسانہ
[illegible] ابتداے دسمبر ۱۸۷۸ء لغایت دسمبر ۱۸۷۹ء شائع ہوتا رہا
اُسکے بعد سے ابتک بسبب ہر دلعزیزی بحیثیت کتابی چار جلدون میں باشمرتبہ طبع و شائع ہوچکا
اب حسب الحکم منشی بشن نرائن صاحب بھارگو مالک مطبع
باہتمام سیٹھ کیسری داس سپرنٹنڈنٹ بار ہشتم

مطبع نامی منشی نولکشور لکھنؤ مین چھپا

ماہِ دسمبر سنہ ۱۹۲۳ء

# فہرست مضامین فسانۂ آزاد جلد اوّل




دیباچہ راز نکتہ ساز انست این
فہرست خیال جان گداز انست این
تعویذ دل سخن طراز انست این
طومار جنون عشقباز انست این

سحر کاذب کے وقت مرغ بے ہنگام نے گربۂ مسکین کی آہٹ جو پائی تو گھبرا کر گکڑون کون کی بانگ لگائی اور ہمارے حبیب لبیب دقیقہ رس صبح نفس جو سر شام سے لمبی تانے میٹھی نیند سو رہے تھے یہ آواز خوش آیند سنتے ہی کلبلا کر اُٹھ بیٹھے ۔ اُودھر آنکھ کھلی اودھر باچھیں کھلگئین دیکھتے کیا ہین کہ ابر نوبہار نسیم مشکبار نے تمام شہر کو نمونۂ گلزار ارم بنا دیا ہے ۔ یہ شاعر آدمی حسن پرست وارفتہ مزاج رنگین طبع آزاد منش ۔ تاب کہان کہ مکان کے قفس مین قید رہین لہرے گل کی طرح نکل کھڑے ہوے ۔ روشنی طبع کے صدقے ایک ایک قدم پر ایک ایک مصرع ریختہ موزون ہوجاتا تھا یہان داد کون دے خود ہی گردن ہلاتے جاتے تھے اور احسنت و مرحبا وغیرہ کلمات زبان پر لاتے تھے اور خود ہی جھک جھک کر سلام کرتے تھے ۔ الغرض ہمارے دُھن کے پکے حبیب مجذوبون کی قطع بنائے چلے جاتے تھے کہ دو مختلف الاوضاع حضرات نظر سے گذرے ایک صاحب وضع دنیا سے نرالے پتلون خاکی جاکٹ کالی ۔ کوٹ میلا دیس کوٹ ڈھیلا ۔ گھنی ڈاڑھی خرگوش کی جھاڑی ہاٹ بوٹ پہنے کھٹ بٹ کرتے ڈبل چال چلے جاتے ہین ۔ دوسرے بزرگوار زیبا اندام نازک خرام گلفام کیچل لیسٹ کا دھانی رنگا ہوا کُرتہ اُسپر روپیے گز والی ممین شربتی کا بتن کرتی کا چُست انگرکھا گلبدن کا چوڑیدار گھٹنا پہنے ۔ میسواؤن کی طرح پٹیان جمائے عطر عروس لگائے نکے دار شبنم کی ننھی سی ٹوپی الپین سے اٹکائے ہاتھون مین مہندی پور پور رچی ہوئے آنکھون مین سرمے کی تحریر جوتے تجنے کا زرد مخملی چڑھوان جوتا زیب پا کیے ہوے ایک عجیب لوچ سے کمر لچکاتے پھونک پھونک کر قدم دھرتے چلے آتے تھے اُنھون نے انکو اور انھون نے انکو خوب غور سے گھورا اور ہمارے حبیب لبیب نے دونون پر ایک ایک نظر غلط انداز ڈالی ۔ چتونون سے تاڑ گئے کہ دونون دُھن کے پکے ہین اِتنے مین حضرت نازکبدن نے مُسکراتے ہوئے آواز دی اب دل لگی دیکھیے کہ کس لطف کی نوک جھونک ہوتی ہے نازکبدن ۔ میان جانے والے ۔ او میان جانے والے ۔ اِنے ذرا ادھر تو دیکھو یا اللہ ہوا کے گھوڑے پر سوار ہین میرا کلیجہ بلیون اُچھلتا ہے بھری برسات کے دن ای ری! کہین پھسل نہ پڑین تو قہقہہ اُٹھے یار لوگون کو دل لگی ہاتھ آئے ۔ ان چال کی کھوٹری پر جائے حضرت ذری سنبھلے ہوئے ۔

خدا بتو مرد و سے بچاؤ خدا ان باتوں سے باز آؤ۔

چھمّی جان۔ جی تو آپ سے پروفیسر لاک کے پاس چلا جاؤں آپ کے پیر مغان کی بیعت لاؤں۔ آپ ہی سے مخنث بجاؤں اپنے کو آپ کی طرح گدائی بناؤں آپ کسی گلی کوچے میں نکلیں تو واللہ اس وضع پر کتّے ٹنگری ہی لیں اپنی وضع تو دیکھیے۔ ہمیں پر شیر ہیں۔ خود را فضیحت دیگران را نصیحت۔

آزاد۔ اب یہ فرمایئے کہ اسوقت آپ کہاں کے ارادے سے نکلے ہیں

چھمّی جان۔ کل شب کو تین بجے تک ایک رنگیلے دوست کے یہاں محفل رقص و سرود میں شریک تھی واللہ وہ پیاری پیاری صورتیں دیکھنے میں آئیں کہ واہ جی واہ کس کافر کا اٹھنے کو جی چاہتا ہو جلسہ برخاست ہوا تو بس کلیجے کو دونوں ہاتھوں سے تھام کر ہم بھی دل سرد اٹھو کھڑے ہوئے لیکن دل زلف مہوشاں ہی میں پھنسا تھا رات بھر کانوں میں چھما چھم کی آواز آیا کی پریوں کی پیاری پیاری صورت آنکھوں میں پھرا کی ایک ایک جوبن تھی دنیا سے نرالی فتنۂ زمانہ آفت ڈھانے والی جسے دیکھو نور کا عالم جیسے آفتاب جیسے ماہتاب مگر وہ چاند سا مکھڑا نہ بھولے گا نہ بھولے گا۔ ہائے مرتے دم تک نہ بھولیگا زاہد صد سالہ بھی دیکھے تو اس بت بے پیر کی پرستش کرے۔ اب اسوقت جھٹ پٹ پھر جاتے ہیں ذرا آنکھیں سینک آئیں بھویں تاڑ رہی ہو گی رسیلی نینوں والیوں نے پھندا مارا۔

آزاد۔ کل فرصت ہو تو ہم سے ملیے گا۔

چھمّی جان۔ کل تو ملنا معلوم کل تک تو نیند کا خمار رہے گا۔

آزاد۔ اچھا جانے دیجیے پرسوں سہی۔

چھمّی جان۔ پرسوں ای پرسوں تو نغفور چین بھی یاد فرمائیں تو بندہ جانے کا پرسوں نواب صاحب کے ہاں بٹیروں کی پالی ہے دو مہینے سے بٹیر تیار کیے ہیں دو دو تیتے تو کسا لیں ادھر پالی ادھر دیکھیے تو بری بری کیسی بڑھ بڑھ کر لات دیتی ہے کہ اچھے اچھے بٹیر ایک ہی نخرہ میں ٹوک دم بجا گیں۔

آزاد۔ خیر صاحب پرسوں نہ سہی دوشنبہ کے دن ملیے۔

چھمّی جان۔ دوشنبہ کو تڑکے سے بانس کی کنکیاں لڑینگی ابھی بنارس سے بانا منگایا ہے واللہ ماہی جال کی کنکیاں ایسی ہیں کہ ہر دم قابو میں مور ہو۔ غوطہ دو کھینچو۔ جو چاہو سو کر دیجیے اصیل گھوڑا بھی کھینچ میں تو ولایتی اپنے فن کا جالینوس ہو؟

آزاد۔ اچھی خیر۔ چلیے سہ شنبہ یوں گیا۔ چہار شنبہ کو فرصت ہو۔

چھمّی جان۔ واہ وا واہ چہار شنبہ کو تو تڑکے ہی سے بھٹیاریوں کی لڑائی ہوگی دیکھیے تو کیسی کیسی پریزاد بھٹیاریاں کس بانکپن سے ہاتھ چمکا کر انگلیاں مٹکا کر لڑتی ہیں اور کیسی بے نقط سناتی ہیں کہ تو بہ بھلی

آزاد۔ پنجشنبہ کو تو ضرور ملنا ہو گا تم کو واسطہ خدا کا۔

چھمّی جان۔ حضرت آپ تو بڑے مرچڑے ہیں۔ ملوں تو سب کچھ جب فرصت بھی ہو یہاں مرنے تک کی تو فرصت نہیں۔ ابکی نوچندی جمعرات ہو خدا جانے کس کس کے وعدے وفا ہونگے۔ برسوں سے منتیں مانی ہیں آپکو دنیا و مافیہا کی خبر تو ہے ہی نہیں آپکو تو بس ایک پروفیسر صاحب اور دوسرے لکچر سے سروکار ہے باقی اللہ اللہ خیر صلّا۔

آزاد۔ بس تمہارا ملنا ملانا معلوم۔ فرصت عنقا ملاقات معدوم آج مرغ لڑایئے گا کل پتنگ پیچ کا ہے گا۔ پرسوں بیٹر کی پالی میں جایئے گا کہیں محفل رقص و سرود آراستہ ہو گی کہیں بزم طرب پیراستہ ہو گی آپ رونق افروز نہوں تو رنگ کیونکر جمے۔ ارباب نشاط کا فروغ آپ کے دم سے جلسے کا لطف آپ کے فیض قدم سے میلا ٹھیلا تو کوئی آپ سے کاہے کو چھوٹتا ہو گا پھر بھلا ملنے کی کون صورت ہے

ہمیں لکچر سے اور تمکو تفریح سے کہاں فرصت
چلو بس ہو چکا ملنا نہ یاں فرصت نہ واں فرصت

جانے والا۔ (ٹھہر کر) ارشاد آپ اپنا مطلب فرمایئے میرے پھسلنے کی فکر نہ کیجئے۔

نازک بدن۔ گر پڑے گا تو مجھ سے ضرور پوچھ لیجیے گا۔

جانے والا۔ بہت خوب۔ ضرور پوچھونگا۔ بلکہ آپ کو ساتھ لیکر گرون تو سہی نیچے آپ ہوں اوپر بندہ۔ انشاء اللہ۔

نازک بدن۔ آپ نے یہ کیسی نیم تڑ قطع بنائی ہے کہین گڈا میر کی پھبتی آپ ہی پر تو لوگ نہین کہتے ہین۔

جانے والا۔ آپ کو یہ زنانون کی وضع کیسی بھائی ہے چھمی جان آپ ہی تو نہین مشہور ہین۔

چھمی جان۔ (وہی نازک بدن) خدا کی قسم آپ کے کالے کپڑون سے مین سمجھا کہ بنڈیلا کسم کے کھیت سے نکل پڑا میان آزاد جو سنا کرتے تھے وہ آپ ہی تو نہین ہین۔

جانے والا۔ قسم حضرت عباس کی مین آپکو دیکھکر یہ سمجھا کہ کوئی زنانہ مٹکتا جاتا ہے یا پنجہ کش ساقن مردانہ بھیس مین آئی ہے۔

چھمی جان۔ واللہ آپکی دھج ہی نرالی ہے ڈبل کوٹ اور لکڑ توڑ بوٹ ماشاء اللہ تم ماشاء اللہ۔

آزاد۔ اللہ رے تیرے دست حنائی۔ اُف ری تیری دربائی یہ لگاوٹ یہ سجاوٹ یہ لوچ۔ یہ نازک کمری۔ یہ دیدہ کی صفائی۔ یہ شوخ نظری۔ خدا اس چشم سرگین کو عین الکمال کے اثر سے بچائے اور تم کو مردوا بنائے۔

چھمی جان۔ اسوقت آپ ایسے بدحواس کہان بگٹٹ بھاگے جاتے تھے سچ کہئے گا آپ کو ہماری جان کی قسم۔ ہمارا ہی لہو پیے جو لگی بیٹی باسہ کہے۔

آزاد۔ آج پٹھلاک صاحب زبان پاک سنسکرت کی اثر فیت پر لکچر دینے والے ہین یہ بزرگوار بڑے مقدس اور عالم یگانہ یکتائے زمانہ مشہور دیار و امصار ہین انکی زیارت مغتنمات سے ہے۔

چھمی جان۔ لاحول ولا قوۃ بھی قسم خدا کی کتنے بھونڈے ہو کتنا خراب مذاق ہے۔ پروفیسر صاحب کے مشہور ہونے کی ایک ہی کہی ہم اتنے بڑے ہوئے۔ آج تک نام بھی سنا ہو تو قسم لیجیے کیا دنی خان سے زیادہ مشہور ہین نام زبان پر آتے ہی لطف صحبت آنکھون مین پھر گیا اور تو نہین جانتا بھی جو کہین تمھارے گھونگریالے بال ایک دفعہ بھی اُسکی زبان سے سُن لو تو عمر بھر نہ بھولو۔ واللہ کیا ٹیپ دار آواز ہے بس یہ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی بین بجا رہا ہے۔ مگر تم ایسے کوڑھ مغزون کو گلے بازی اور نازک آوازی سے کیا واسطہ تم تو پروفیسر صاحب کے پھیر مین ہو تڑ کا ہوا اور چلے لکچر سننے ایسے مذاق پر تین حرف۔

آزاد۔ بندہ پرور مجھے جو کچھ صلواتین سنانا ہو سنا دیجیے اُٹھا رکھیے مگر برائے خدا ایسے طیب النفس فخر بنی نوع انسان بلیغ نکتہ دان بزرگوار کے حق مین تو کلمات خرافات زبان سے نہ نکالیے۔ آج وہ تمام یورپ مین محقق اکمل فاضل اجل سمجھے جاتے ہین اور ہزارون آدمی اُس عالم متبحر کی تحقیق انیق سے فیض پاتے ہین۔ ؎

| گوہر پاک تو از مدحت ما مستغنی ست |
|---|
| دست مشاطہ چہ با حسن خداداد کند |

چھمی جان۔ کیون حضرت یہ شعر کس دُھن مین ہے واللہ گانے کے لائق ہے۔

آزاد۔ آپ پر خدا کی سنوار۔ اور آپکی دھن پر شیطان کی پھٹکار ہے تو بہ شعر کی تعریف کرنا در کنار کہنے لگے کہ یہ کس دھن مین ہے دُھن کیسی ڈھاڑی بچے سے پوچھیے مین دُھن وُھن نہین جانتا وزن و تقطیع البتہ پوچھیے تو تشفی کر دون۔ آپ تو مین دیکھتا ہون ہوا مین ڈوبے ہوئے ہین بندہ نواز اس زلیخا رنگ نے آپکی یہ گت بنائی کہ جیجی اوڑھنی کر ڈالی مہندی لگائی۔ عورتون کی وضع بھائی

بہار مین غنچہ دہان گل بدن اور گلفام سنگ گلرنگ - گلبدن عجب جھمکے سے
چمک چمک کے چھپ چھپ کر جوبن دکھاتے تھے - نور کا عالم
دن عیدرات شب برات اندر کا اکھاڑا گرد پرستان مات اگر ہرے
بھرے درخت کے سایہ مین کوئی سرو قد حبیب رہا تو شجر کو نہال کر دیا
کلیون نے کسی غنچہ دہن کو دیکھا اور کھل گئین - نرگس شہلا کی نظربازی
سوسن کی زبان درازی - بلبل کی خوش آوازی - الغرض باغ
نزہت انگین اور حسینان زہرہ جبین اور اُس کے فریدون فر
جم جاہ مکین پر گلزار ارم حوران بہشت اور ملائکہ نوری کا دھوکہ
ہوتا تھا - اب بھی غنیمت ہے کہ مہینے دوسرے مہینے کسی رنگین
طبع کے طفیل مین کسی آتشین رو سے آنکھین سینک لیتے ہین ؎

صیاد نے تسلی بلبل کے واسطے
کنج قفس مین حوض بھرا ہے گلاب کا

آزاد - واللہ کتنے تو چین مین تھے صبح کو جام - شام کو دلارام
طبلے کی تھاپ بائین کی گمک پازیب کی چھم چھم - برق وشون کے
شعلہ آواز کی چمک - پاؤن کی تھپک عطر کی مہک رخسار تابان کی
جھلک مگر ؎ عمر سب مفت مین کھویا کیے نادان رہے - میان
آزاد نے یہ مصرعہ بیچیدہ اس بے ساختہ پن سے عین موقع پر
ادا کیا کہ ہمارے حبیب لبیب کھلکھلا کر ہنس پڑے اور ایسا زناٹے کا
قہقہہ لگایا کہ چھمی جان کے منھ پر ہوائیان چھوٹنے لگین - اب چپے
کہ ایک ثالث بالخیر بھی چپکے چپکے ساری داستان سن رہے تھے
حبیب لبیب - (چھمی جان) یا حضرت مجرا عرض ہے اس
خوش بیانی اور بذلہ گوئی کے قربان - ماشاءاللہ کس آن سے
اور کس شان سے آپ نے پرانی صحبتون کا مرقع کھینچا ہے ہم
فصیح و زبان دان تو بہت دیکھ ڈالے ہین مگر آپ سب سے نرالے
ہین واللہ اپنے وقت کے سلمان ساوجی ہو ؎

مرغان خوش آہنگ اندرین باغ سخن لیکن
نالیدن این بلبل شور دگرے دارد

آپ کی جادو بیانی تو اسدم اپنا کام کر گئی مگر حضرت سچ کہیے گا
ان صحبتون سے ملا کیا - سرخرو ہوے یا رو سیاہ - فارغ البال ہوے
یا تباہ - یہان تو نتیجے پر نظر ہے -
چھمی جان - قبلہ یہ تو بڑا کڑا سوال ہے کیسے نقصان مایہ و دیگر
شماتت ہمسایہ سچ تو یون ہے کہ عمر بھر اس ناچ رنگ ہی کے پھندے
مین پھنسے رہے دن رات طبلہ - سارنگی - بایان - ڈھول -
ستار بین - یاد الٰہی بالائے طاق - تحصیل علم چھپر پر - تہذیب کی دم
مین نمدا - جامہ انسانیت سے خارج - آدمیت چھو نہین گئی خاصے
پیر بخارا کے چھٹے ہوے شہدے بن بیٹھے لیکن ؎ آبیکہ از سرگذشت
چہ یک نیزہ وچہ یک دست کا نقشہ ہے - آپ جو اس بھروسے
ہون کہ ہمین تہذیب سکھائین تو بخیر صلاح ہے - کہین بوڑھے
طوطے بھی قرآن پڑھا کرتے ہین -
آزاد - اجی حضرت یہ کیا بد پرہیزیان ہین - ابھی تو آپ پھر آوازے
کس رہے تھے - سیکڑون ہی پھبتیان کہہ ڈالین یا اب اپنے اوپر
آپ ہی لاحول پڑھنے لگے صد شکر کہ حضور اپنی بد وضعی بد اطواری
کے تو مقر ہوے کڑوے ہو جیے تو کہون کہ آپ اس مٹی ضیع پر لعنت
بھیجیے اور چھل چھلا ترش تراش کر وضعدار بنجایئے - یہ لوچ یہ لچک
کچھ نسوان ہی کو خوب زیب دیتی ہے - اور یہ دست حنائی - یہ نازک
کمر یہ مسی کی دھڑی پان کی تحریر دولھن ہی کے لیے موزون ہین
ذرا تو اس ڈاڑھی مونچھ کا خیال رکھو - نام خدا اب مرد بنو -
چھمی جان - بس چلیے ہٹیے یہ بھرے کسی ایسے ویسے کو دیجیے
یہان بڑے بڑون کی آنکھین دیکھی ہین - آپ کے بھانے مین
کوئی اندھا آئے تو آئے یہ چکما نہ چلے گا -

الوداع یار زندہ وصحبت باقی جیین گے تو مل رہین گے۔

بی جھمّی جان۔ اے تو خداوند آپ روٹھے کیون جاتے ہین سبب

بیچا۔ یہ جور وجفا ؎

تعلیم جفا کرد و وفا ہیچ نیاموخت

زین درس غلط بحث بر استاد ندارم

آزاد۔ اے حضرت واسطے خدا کے۔ اب مجھے آزاد ہی کہیے۔ باتین آپ کرتے ہین دہشت مجھے ہوتی ہی۔ آپ کے ان شغال بے ترتیب حرف ل ت ع۔ ن۔ آپ کا اور ہمارا میل جیسے گنگا اور مدار کا ساتھ بندے کو کتب بینی کا شوق آپ کو تال دُھن کا ذوق بین شعر کی تقطیع کرتا ہون۔ آپ اور دُھن پر سر دھنتے ہین جائیے جائیے ٹھنڈے ٹھنڈے ہوا کھائیے۔ دیکھیے پھر وہن کا لطف جاتا ہی گیا وقت پھر ہاتھ نہین آتا ہی

بی جھمّی جان۔ بھئی قسم ہی جناب امیر علیہ السلام کی کباب نلج دیکھنے کو آنکھین ترستی ہین وہ چہک دہک اب کہان۔ وہ دھوم نہ وہ سامان وہ ولولہ نہ وہ ارمان۔ دل ہی بجھ گیا مگر پرانی صحبتین دیکھی ہین۔ جہان طبلے کی تھاپ باہن کی گمک سنی وہین جا دھمکے اور میان جو لطف بھنے دیکھے ہین ہفت اقلیم کے بادشاہ کسی خاقان کجکلاہ خسرو گیتی پناہ کو خواب مین بھی نصیب نہوے ہونگے۔ قیصر باغ رشک باغ نعیم و فردوس برین تھا جدھر دیکھو سبز ان گلابی پوش۔ جدھر جاؤ رندان ساغر نوش۔ کہین پریون کا ہجوم کہین اپسراوین کی دھوم۔ کوئی رشک شاہدان چگل۔ کوئی کالبدر فی النجوم۔ وہ تیکھی چتون وہ دلربائی وہ شوخی وہ رنگین ادائی عشاق خستہ جان زار و نالان ہجر مین دم توڑتے جاتے ہین۔ چاہے عاشقون کی جان جائے مگر وہ نظر اُٹھا کر دیکھین تو معشوق ہین کجا اُف رے غرور اُف ری ادا۔ ؎

غرور حسن اجازت مگر نداد اے گل

کہ پرسشے بکنی عندلیب شیدا را

بڑے بڑے زاہد صد سالہ تسبیح و تہلیل بھول گئے۔ اچھے اچھے متشرع آنکے مصحف رخ کا کلمہ پڑھنے لگے۔ ایک بانکی ادا نے برسون کی ریاضت خاک مین ملادی۔ ؎

بنجہ زد عشق بلباس پارسائی پارہ شد

طاعت صد سالہ ام تاراج یک نظارہ شد

ہی ہی اب یہان رہ کیا گیا گلی کوچون مین کتے لوٹتے ہین سو جب سے دو گنڈے کتا ملنے لگا اب وہ بھی نظر نہین آتے۔ اللہ اللہ ایک وہ زمانہ تھا کہ ساقون کے مزاج نہین ملتے تھے۔ بانکے ترچھے رئیس زادے ایک ایک دم کی دو دو اشرفیان کھناکھن اور چھن چھن پھینک دیتے تھے یا اب ایک زمانہ ہے کہ شہر بھر مین اس سرے سے اس سرے تک شمع لیکر ڈھونڈھیے تو شمرو عنبر بین ہو۔ غربیا جو محبوب آئینہ زانو کا پتا نہین میدان خالی۔ نہ حیدر نہ مندر نہ ثریا رہ والی۔ کل محمد علی کی دکان سے دو سیر اخمیرا بنوا کر فرنگی محل سے نئی سڑک کی طرف جو نکلا تو نکڑ پر ایک ہاتھی بندھا دیکھا سونڈ سے گھاس اچھال رہا تھا پوچھا کیون میان یہ کسکا ہاتھی ہی ایک خوش قطع خوش وضع جوان بول اُٹھا کہ حضرت یہ بی حیدر جان کا ہاتھی ہی قسم خدا کی جھوٹ بولنا اور سود کا کھانا برابر ہے واللہ ایسا سرور ہوا کہ آنکھین پرنم ہو گئین سر جھک گیا دل بھر آیا افسوس ہے عروج۔ ؎

خدا آباد رکھے لکھنؤ کو پھر غنیمت ہے

نظر کوئی نہ کوئی اچھی صورت آہی جاتی ہی

شکر ہے خداوند اکہ لکھنؤ مین اب بھی ارباب نِعَم موجود ہین۔ اور نہین نہین تو دنیا کیونکر قائم ہے واللہ جو کسی سے ملنے کو جی بھی چاہتا ہو وہ لوگ ہی نہین وہ صحبتین ہی نہین وہ چہل پہل نہین سوا قیصر باغ کی بہار اور ہندوستان پری پیکر کا نکھار اسوقت آنکھون مین پھر گیا جسطرف نگاہ جاتی تھی گل بالا دکھلاتی ہی اور اُس گل لالہ کی

ایک حرف کی پانچ پانچ اشرفیاں لیں یں نابینا سے مادرزاد
کی آنکھوں میں نور بخشے قاف از قاف تا قاف کوس لمن الملک
بجائے۔ بانکے شیر کا پنجہ توڑ ڈالیں ۔ ہاتھی کو ڈپٹیں تو چنگھاڑ کر
منزلوں بھاگے ۔ بیراج رستم سیستانی تھا تو شیدی اشہور بقول
منازل پہلوانی ۔ اسفندیار روئین تن کو چٹکیوں میں اڑا دیں
استاد محمد علی خان پھکیت چھپر برابر ۔ لیکن گتکہ ہاتھ میں آنے
کی دیر تھی پرے کے پرے دم میں صاف کر دیئے کڑاک کر طمانچے
کا تلا ہاتھ لگایا تو حریف کا منھ پھر گیا اکھاڑے میں گتکہ لیکر کھڑے
ہوئے تو معلوم ہوا بجلی چمک گئی ۔ ایکدفعہ للکار دیا کہ روک تھوکئی
دیکھ سنبھل خبردار ہوشیار یہ آئی وہ آئی (تڑ) وہ پڑ گئی بارک اللہ
کی آواز فلک ہفتم پر پہونچنے لگی ۔ بلا کی صفائی غضب کی صفائی
ستم کی صفائی ۔ قیامت کی صفائی تھی جو منھ چڑھا منھ کی کھائی
سامنے گیا اور شامت آئی سے

بس اسکا گھٹا تھا جو دلیرانہ بڑھا تھا
منھ کی وہی کھاتا تھا جو منھ اسکے چڑھا تھا

کامداں وہ ایجاد کی کہ ازیسہ اور کوچین تک سے زمانتیں آنے لگیں
حبیب (آزاد سے) واہ قبلہ کیوں نہو چشم بد دور کس لطافت سے
آپ نے لکھنؤ کے علمائے اجل فضلائے اکمل صناعان کامل
فن اور پہلوانان روئین تن کے کمال کا حال بیان کیا حق یوں ہی کہ
لکھنؤ کا علم و فضل لکھنؤ کے محاورات رنگین فقرات دلنشین خوش بیانی
طرز غزل خوانی المشہور فی المشارق والمغارب ہی لیکن چھمی جان کو
علوم سے سروکار نہ فنون سے مطلب یہ تو تال سم سر کے پھیر میں
پڑے ہیں ۔ افسوس ۔

چھمی جان ۔ حضرات اسوقت بھیرویں سننے جاتا تھا اور جاگے
بھاگ پیارا نجر ونغر ہ آیا سننے کا شوق چرایا تھا لیکن آپنے
باوریوں کی طرح وعظ کہکر کایا پلٹ کر دی سہ

اثر لبھانے کا پیارے ترے بیان میں ہے
کسی کی آنکھ میں جادو تری زبان میں ہے

اب جو ہمیں راہ پر لاتے ہو تو اتنا مان جاؤ کہ ذرا قدم بڑھائے ہوئے
ہمارے ساتھ ہاتھ میں ہاتھ دیے ہوئے پاٹے نالے تک چلے چلو
دیکھوں تو پرستان سے کیونکر بھاگ آتے ہو انھیں بتوں کا سجدہ نہ
کرو تو کچھ جرمانہ دوں اور صاف تو یوں ہی کہ بلا امتحان ۔ ع

قائل نہیں ہی بندہ کسی شیخ و شاب کا

اُس اندر کے اکھاڑے سے کورے نکل آؤ تو پاٹانگ کی راہ
نکلجاؤں اور تمھاری ہی بیعت لاؤں ۔

آزاد ۔ (گھڑی جیب سے نکال کر) آمین ۔ آٹھ پر اکیس منٹ آئے
اس خوش گپی نے آج ستم ڈھایا لکچر سننے میں نہ آیا مفت کی بک بک
جھک جھک ۔ لاحول ولاقوۃ ۔ واللہ لکچر لائق شنید تھا لعنت
بکار شیطان ۔

چھمی جان ۔ اللہ جانتا ہے اسوقت کلیجے پر سانپ لوٹ رہے
ہیں نہ جانے تڑکے تڑکے کس منحوس کا منھ دیکھا ہے کہ بھیرویں کے
مزے ہاتھ سے گئے ۔

حبیب اللبیب ۔ یہ ضعیف الاعتقادی! بھلا کسی کے منھ دیکھنے
سے کیا ہوتا ہے ۔ آپ بھی نرے چونچ ہی رہے ۔ اتنی دیر تک بجایا
سر مغز ن کی مگر واہ رے کتے کی دم ۔ بارہ برس بعد بھی ٹیڑھی ہی
ہی نکلی جو کہیں چھ مہینے ہماری جوتیاں سیدھی کرو تو اونٹ سے
آدمی بنجاؤ ۔

چھمی جان ۔ واہ بس چلیے چلیے ۔ یہ زبانی داخلہ بہت سنا ہی
ایسے ہی بڑے صوفی صافی ہو تو ذرا ساتھ چلے چلو نہ چلیں کیوں
جھانکتے ہو جب جانیں کہ نلوہ کورے نکل آؤ ۔

جبیب لبیب - کیون قبلہ و کعبہ خدام حضور کو ہمارے غدّار شہر لکھنؤ مین ڈوم ڈھاڑیون ہی کی صحبت پسند آئی یا کسی اور کی بھی مضح بھائی - لکھنؤ مین تو ہر فن کا باکمال موجود ہو وہ کونسا ہنر ہی جو یہان مفقود ہو - ۵

کوئی ایسا شہر دنیا مین نہین | غیرت دیر کہن ہے لکھنؤ
پھیلے ہین اسکے در نظم اسقدر | چشم عالم مین عدن ہے لکھنؤ

چھمی جان - ہم تو ہمیشہ ایسی ہی ٹکڑی مین رہے ہے - روز و شب یہی چرچے یہی چہچے - یہی قہقہے گھر بلونک تماشا دیکھا لنگوٹی مین پھاگ کھیلا - خوب گلچھرے اڑائے - فرنگی محل کیطرف سے بھی نکلے تو گردن ہی کو تاکتے ہوے - کوئی جلسہ خالی نہ گیا میان شوری کے ٹپے - قدر پیا کی ٹھمریان گھسیٹ خان کی ٹپ دار آواز بہادر علی کی گٹکری صادق علیخان کی لیداری - پیار خان کا خیال چھوڑکر جائیے کہان اب تو یہی وین وایان ہی سارنگی مجرے کی آواز سنین تو جھپ سے گھس پڑین موذن اذان دیا کرے سنتا کون ہی - بہت گذر گئی تھوڑی باقی ہے -

آزاد - اس فرنگی محل کا نام آفتاب جہانتاب کی طرح ساری خدائی مین روشن ہی اور علماے فرنگی محل کی مصنفات مسلمات المشہور کالشمس فی نصف النہار ہین - کربلاے معلی مدینہ منورہ مشہد مقدس بیت اللہ تک کے قدردان اور نکتہ دان ان بزرگان خورشید ضمیر بیضا تحریر کے کلام غدرت القیام پر احسنت کہتے ہین مہینون کی راہ طے کرکے شائقین علم و ہنر کسب کمال و تحصیل علوم کے لیے یہان آتے اور چاردانگ ہند کے علما فیض پاتے ہین یہ وہ فرنگی محل ہی مگر - ۶ -

قدر گوہر شاہ داند یا بداند جوہری

جناب غفران مآب مفتی سعد اللہ صاحب نور اللہ مرقدہ مفتی میر عباس صاحب مد ظلہ العالی حضرت ملا حسن ید طولے مولوی محمد فضل اللہ صاحب اور فردوس آرامگاہ مجتہد العصر سید محمد صاحب مبرور برد اللہ مضجعہ کو افتخار لکھنؤ بلکہ فخر ہندوستان کہنا عین صواب ہی - اب شعرا کو دیکھیے - شاعر معجز بیان آتش زبان خواجہ حیدر علی آتش - مرجع سخنوران نزدیک و دور شیخ ناسخ مغفور اپنے فن مین یکتاے روزگار ہو گئے ہین - مرثیہ گوئی تو اہل لکھنؤ کا حصہ ہے خداے سخن میرانیس صاحب کو خدا بخشے واللہ فصاحت اور روزمرہ پر تو ابتداے آفرینش سے کوئی اس درجہ حاوی نہوا ہوگا قس علی ہذا - امام کعبۂ بلاغت دبیر عطارد تحریر میرزا دبیر صاحب طاب ثراہ اپنے طرز دلکش کے موجد تھے جنکے ایک ایک بند سے شان قصائد نمودار ہے نسیم اور صبا نے آتش کو بھڑکا دیا - ۶

این سخن باید بآب زر نوشت

گویا تو گویا بلبل چمن معنی پروری تھا - رند کا رندانہ کلام قابل صاد ہی خواجہ وزیر کو شہنشاہ قلمرو خوش بیانی کہنا عین سداد ہے میرزا رجب علی بیگ سرور مبرور کی تربت کو خدا عنبرین کرے واللہ وہ نثر دلپذیر و بے نظیر لکھی کہ قلم توڑ دیے - ایک ایک سطر گنجینۂ معانی ایک ایک فقرہ کان نکتہ دانی ہے حکیم نواب مرزا صاحب جالینوس زمانی تھے - منشی ظہیر صاحب رحمتہ اللہ علیہ واقف نکات درنی ہی تھے - الغرض اب بھی ایک ایک طفل مکتب مجسطی خوان ہی بلکہ رشک لقمان ہی - یہان کے صناعان چابکدست کیسے کیسے جھنڈے گڑے ہین کمھار تو ایسے دنیا کے پردے پر نہونگے - مٹی کی مورتین ایسی بناتے ہین کہ مصورون کی کرکری ہوگئی بس یہی معلوم ہوتا ہے کہ مورت گویا بولا ہی چاہتی ہے جس عجائب گھر مین جائیے گا لکھنؤ کے کمہارونکی کاریگری ضرور پائیے گا - خوشنویسون نے کاتب قدرت کا نوشتہ مٹا دیا تھا مثل نجوم درخشان و ماہ آفتاب سے زیادہ درخشان - ایک

بر زمینی کہ نشان کف پائے تو بود
سالہا سجدۂ صاحب نظران خواہد بود

سوہنی کی دھن مین اس غزل نے وہ لطف دکھایا اور ایسا رنگ جمایا کہ ہمارے حبیب لبیب تک اہو ہو ہو کہ اُٹھتے تھے اس کے بعد ایک شاہد زاہد فریب نے ایک حقانی غزل گائی جسکا مقطع یہ ہے ؎

جو خود کردند ستر خویشتن فاش
عراقی را چرا بدنام کردند

اس مقطع پر جلسہ مین کہرام مچ گیا اول تو غزل حقانی دوسرے اُس رنگین ادا کا طرز غزل خوانی - تیسرے اُسکی اُٹھتی جوانی پوچھتے اُسکی نازک آوازی اور شیرین بیانی - حاضرین جلسہ اس درجہ سرخوش بادۂ وحدانیت ہوے کہ جلسۂ رقص و سرود پر عرس کا دھوکا ہوتا تھا حق حق کی آواز ہر طرف گونج رہی تھی اور اسی حالت وجد مین ہر فرد بشر کی زبان پر یہ شعر تھا - ؎

چو خود کردند ستر خویشتن فاش
عراقی را چرا بدنام کردند

اب سب کو شک کی جگہ یقین ہو گیا کہ اس کے بعد کسی خوش گلو کا رنگ نہ جمے گا ہر طرف سے حقانی غزلون کی فرمائش ہی شوق کی افزائش ہی دھرپد کا خیال نہ ٹپے کی فکر - بھیرین کی دھن نہ ٹپے گانے کا ذکر - فارسی ہی کی غزلین دلکش اور فاخرہ گائی جاتی ہین معرفت مین ڈوبی ہوئین - ؎

قلق از سوزش پروانہ داری
ز سوز عاشقان پروانہ داری
دلم قربان این مژگان و ابرو
عجب تیر و کمان ترکانہ داری

اب دل لگی دیکھیے کہ پیر فرتوت اور نوجوانان نوعمر اور کمسن لڑکے سب کے سب بیدھڑک اُس مشتری خصائل زہرہ شمائل کو گھور رہے ہین کوئی اُس جادو نگاہ سے آنکھین لڑاتا ہی - کوئی اس شوخ و شنگ کے طرۂ طرار شبرنگ و لیلۃ المعراج گیسو کی سیر کر رہا ہے کوئی سر دھنتا ہی کوئی آہ سرد کھینچتا ہے کسی کے دل مین تیر عشق کی خلش کسی کو بیٹھے بٹھائے مفت کی دوا دوش دو چار بیباک مدعیان تہذیب نے طوائفون کو بلا کر بڑے شوق سے قریب بٹھایا نوک - جھونک - ہنسی - مذاق - چہل دل لگی - ڈھول دھپا ہونے لگا حافظ جی بھی داروغۂ ارباب نشاط بنے ہوے فرے سے جو کبھی اُڑے ہے ہین ارد گرد گلرخان سیمتن کا غنچہ ہے - نوجوان بھی تعلیم نظری سے استفادہ حاصل کرتے ہین اب ذرا ان بڈھون اور نوجوانون کا مکالمہ سنیئے -

پیر فرتوت - آجکل کے لڑکون کو بھی ہوا لگی ہی -

نوعمر - اجی قبلہ اب تو ہوا ہی ایسی چلی ہی کہ جوان تو جوان بڈھون تک کو ڈیڑھ ڈھبس لگا ہی سو برس کا سن تابوت پر لدنے کے دن مگر جوانی ہی کا دم بھرتے ہین ؎

پیری کہ دم ز عشق زند بس غنیمت است
از شاخ کہنہ میوۂ نو رس غنیمت است

پیر فرتوت - میان صاحبزادے ہم تو زمانے بھر کے نیارے ہین ہمین کوئی چنگ پر کیا چڑھائے گی اور رنگ پر کیا لائے گی مگر تم ابھی جمعہ جمعہ آٹھ دن کی پیدائش - ایسا نہو اُنکے پھیر مین آجاؤ پھر دین و دنیا دونون کو رو بیٹھو -

نوجوان - واہ قبلہ - آپکے فیضان صحبت سے ہم بھی پختہ مغز ہو گئے ہین ایسے کچے نہین کہ پھر کسی کا داؤ پیچ چلے -

پیر فرتوت - توڑ پھوڑ کچے پکے کے بھروسے نہ رہیے گا ان بتون کا بڑے بڑے زہاد نے سجدہ کیا ہے تم کس کھیت کی مولی ہو -

آزاد - (حبیب لبیب سے) یا حضرت آپکے دل کرتا کرکے چلیے تو چلین دام زلف مین مرغ دل نہ پھنسے گا - مرغ زیرک کہین صیاد کے پھندے مین آیا کرتے ہین کیا مجال خدا نے چاہا تو یہان بھی دامن بے لوث ہے - یہان تو ایسی صحبتون سے طبیعت ہی نفور ہے -

حبیب لبیب - بسم اللہ چلیے دیکھین تو کوئی بت بے پیر تیغ نگہ کے زور سے کیونکر ہمین مجبور کرے کہ بیعت لائین - مہذب اور علم دوست سے رند عالم سوز بنجائین - برسون کے خیالات ایک ادائے دلربا کیونکر مٹا دے گی - ہم اور کسی کے بتر کے پر فدا ہو جائین تو یہ خیال ہرگز محال ہو یا کسی دلدار سے دل اٹکائین استغفر اللہ پہلے کوئی ایسا محبوب تو ہمین دکھایئے جسے ہم پیار کرین ہمارا معشوق مردم دانا - یا صنم لطیف و رعنا - چوٹی اور موباف پر کوئی اور سر دھنتے ہین - اگر تمنا ہے تو یہ ہو کہ مین ہون اور کنج تنہائی کتاب سامنے اور بغل مین خرقۂ پارسائی یہان شوق شراب شیراز نہ عشق بتان طناز -

الغرض حبیب لبیب اور میان آزاد دونون چھمی جان کے ساتھ ساتھ پاٹے نالے پر کسی حافظ جی کے بیت اللطف مین کھٹ سے جا پہونچے - کوئی چالیس پچاس قدم کے فاصلے سے لہرا لہرا کر گانے کی آواز آنے لگی چھمی جان جھوم جھوم کر عجب ناز و انداز سے قدم اٹھاتے بڑھے بارے حافظ جی کے مکان عالیشان مین داخل ہوے -

## حافظ جی کا مکان مینو سواد اور شکر لبان حور نژاد

> این چہ بزم ست کہ لب بر لب جام ست اینجا
> بادہ خورشید و قدح ماہ تمام ست اینجا

حافظ جی کا مکان بہی خوش سواد رشک بہشت شداد تھا - اور نور بخش چشم نابینا - در و دیوار پر نور برستا تھا صحن و بام سے سرور و نور - اب بزم طرب کا حال نہ پوچھیے جیدھر دیکھو تو شوخی جدھر دیکھو عیش ایک ایک کمسن نورا معرکہ عشق کا مقدمۃ الجیش ادھر سفید پوشون کی قطار - اُدھر سبزان سبز بخت کے جوبن کی بہار ادھر نظارہ بازی اُدھر شوخی و طنازی ادھر رندان عالم سوز ادھر نور عالم افروز - ادھر شوق وصال - ادھر غرور حسن و جمال ادھر آنکھین اشکبار - ادھر بناوٹ سجاوٹ - نکھار - ادھر چشم خونچکان - ادھر لب لعل شکر خا پر سرخی پان ادھر عشق جنون خیز اُدھر زلف عنبر بیز - ادھر صدا لے بریز بریز - اُدھر خندۂ شکر آمیز ادھر خونابۂ دل در ایاغ - ادھر ساق بلورین جگر خون کن گوہر شب چراغ ادھر جنون کی گرمجوشی - ادھر چشم فسون پرداز کو تعلیم ناز فروشی - ادھر شمع رویون کی لو دل سے لگی تھی - ادھر چہل پہل دل لگی تھی ادھر عشاق خستہ جان کا نیاز - اُدھر حسن پر آشوب کا استغنا و ناز تین چار بتان شکر لب و سیم غبغب ملک مبارکباد گاتی ہین گم کردگان بادیۂ عشق کو راہ پر لاتی ہین ؎

> شکر لب مطربان نغمہ پرداز — برنگ تہنیت خوش کردہ آواز
> مغنی چنگ عشرت ساز کردہ — نواے خرمی آغاز کردہ
> رباب از تار غم جان را امان دہ — برآوردہ کمانچہ نغمہ زہ

یہی معلوم ہوتا تھا کہ راگ اور راگنی ہاتھ باندھے کھڑی ہین جسے دیکھو گردن ہلاتا ہے سازندہ حاضرین جلسہ کو وجد مین لاتا ہو پازیب کی چھما چھم دل کو پامال کرتی ہے کوئی اتا ابرق کہتی ہوئی جھک جاتی ہے کوئی اونچے سُرون مین تان لگاتی ہے کوئی سینہ صافی پر دست حنائی رکھکر گہری گہری ندیا بتاتی ہے - کوئی چشم مخمور کے اشارے سے نینان رسیلے کی چھب دکھاتی ہو - دھما چوکڑی مچی ہوئی ہو چھمی جان نے ایک نا ظورۂ نظر فریب سے فرمائش کی کہ میدان خوش بیانی کے یکہ تاز لسان الغیب حافظ شیراز کی اس غزل کو گاؤ ؎

شاہنشہ بے سپہ عشق ست — سلطان خدا بہ گرد عشق ست
ہر کو بہ غم کند عماری — بر مرکب خون کند سواری

اب تو میان آزاد چکر مین آئے مگر چھمی جان تجربہ کار اور مزاجدان عشاق نابڑ رہے تھے چتونوں سے تاڑ گئے کہ کسی ترک زرین کمر کے تیر نگاہ نے گھائل کر دیا پھر کیا تھا بولے نیا رنگ لائی گھڑی کہیے کچھ سُننے چلے گا۔ ؎

ابتدا ئے عشق مین روتا ہے کیا
آگے آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا

آزاد۔ اب تو یہی دُھن ہی کہ سینے کو چمن بنائین۔ لالہ رو کے داغ حسرت مین گُل کھلائین۔ ہائے وہ خال عنبرین وہ گیسوے مشکین۔ وہ لعل نگارین وہ چشم سُرمگین۔ وہ سنگار۔ وہ نکھار ہی ہی مین تو جیتے جی مرمٹا یا رو کوئی تدبیر ایسی بتاؤ کہ وصال نصیب ہو باغ ہو جام ہو مین ہون اور وہ حبیب ہو۔

چھمی جان۔ ابھی نام خدا عنفوان شباب ہی ریختہ مغز جنون نہین میدان عشق کی پہلی ہی منزل ہی عشق کا وار کوئی سر میدان روک توے بڑے بڑے جیوٹ کے آدمیون کا جی چھوٹ جاتا ہی کلیجہ منھ کو آتا ہی
ع۔ عشق کے صدمے اٹھانے کو جگر بھی چاہیئے۔

آزاد ؎ دل میرود ز دستم صاحبدلان خدارا
دردا کہ راز پنہان خواہد شد آشکارا

حبیب لبیب۔ خدا ہر بھلے مانس کو بُری صحبت سے بچائے تمھین سوجھی کیا کہ اس جلسے مین آئے۔ ؎

باید نشین و باش بیگانہ او — دردام افتی اگر خوری دانۂ او
تیر از سر راستی کمان را کج دید — بنگر کہ چگونہ جست از خانۂ او

مگر یہ عشق سب ڈھکو سلا ہی ڈھکو سلا ہی۔ بندہ تو قائل نہین ہیان تو دل مین ٹھن گئی کہ انھین سودا ہو گیا۔ کسی طبیب حاذق کو بلاؤ ذرا انکی نبض تو دیکھے۔

آزاد۔ ؎ ہمکو سودا ابھی ہوا تو سیر زا یا نہ ہوا ❊ سودا ہو یا جنون سحر ہو یا فسون اب تو جان پر بنگئی ہے۔ کلیجے پر چوٹ کھائی ہی طبیب بیچارہ نبض کیا دیکھے گا۔ ؎

ہماری نبض ہمارے مزاجدان جانین

اور آپ طبیب کو بلا کر دل کا ارمان نکال لین لیکن۔ ؎

بیمار عشق کا جو نہ تجھ سے ہوا علاج — کہہ اے طبیب تو ہی کہ پھر تیرا کیا علاج

چھمی جان۔ اس فن کا قانون شناس تو بو علی سینا بھی نہ تھا طبیب تو کیا کھا کر مریض عشق کو چنگا کریگا۔ ہان مجنون کی تربت پر پھولون کی چادر چڑھاؤ تو شاید غنچۂ مقصود شگفتہ ہو جائے۔ ورنہ مسیحا کی مسیحائی بھی کارگر نہ ہوگی۔ ؎

آگاہ نہ تپ درون را — نشتر چہ زنی رگ جنون را
معشوقۂ نازنین طلب کن — عناب لبش بکار تب کن

اب تو بے کشود کار اطمینان دل معلوم۔ سہل نسخہ کار یہ ہی کہ عاشق و معشوق دونون کا وصل ہو۔ ورنہ حسن و عشق کا جھگڑا پاک ہو چکا

آزاد۔ تیر ایسا کاری لگا کہ بلبلا اٹھا۔ اب ہم ہین اور گرداب بلا دل ہی اور موج خیز خون سفینۂ بحر عشق کے تھپیڑے کدھر بہا لیجاتے ہین اور دل کے داغ کیا سبز باغ دکھاتے ہین۔ ؎

دریا و کوہ در رہ و من خستہ و ضعیف
اے خضر پے خجستہ مدد دہ بہ ہمتم

مگر بیڑا پار ہوتا نظر نہین آتا۔ چاہ زنخدان مین دل ڈانواڈول ہی اب شہر بھر مین دھوم مچ گئی۔ کہ ایک نئے بگڑے بجہان جاذبی چرچا میان آزاد کے لنگوٹیے یارون نے لاکھ فکر کی کہ انکو راہ راست پر لائین مگر عشق صادق سے ایک کی پیش نہ گئی قصر مراد تک کمند تدبیر نہ پہونچی میان آزاد کی حالت

نوجوان ؎ ان بتوں کو ہم فقیروں سے بھلا کیا کام ہے
یہ تو طالب زر کے ہیں اور یہاں خدا کا نام ہے

مہ جبین - ان بڑے میاں سے کوئی اتنا تو پوچھو کہ بال بال گل کے برف سا سفید ہو گیا مگر اب تک سیاہ کاری نہ چھوڑی - یہ سمجھاتے کس منھ سے ہیں - انکی سنتا کون ہے - ذرا شیخ جی بہت بڑھ بڑھ کر باتیں نہ بنایا کیجیے - شاہ چھڑے والی گلی روز میں جھکڑ ہوتے ہیں ای تم جھکتے بھی نہیں -

حافظ جی - شیخ جی جہاں بیٹھتے ہیں جھگڑا ضرور خریدتے ہیں
تم نذری بزبخر کیجیے آپ ہیں کون آئے وہاں سے بڑے ناصح بنکے -

پیر فرتوت - ؎ نہ قاضیم نہ مشائخ نہ محتسب نہ فقیہ * مرا چہ سود کہ منع شراب خوارہ کنم *

اچھابی صاحب - اپنا کلام سنائیے مگر شرط یہ ہے کہ جب ہم تعریف کریں تو سلام کیجیے -

مہ جبین - آپ ہیں تو اسی لائق کہ دور ہی سے جھک کر سلام کریے اور سلام کے تو آپ بیشک مستحق ہیں مگر بولیں تو ٹوکیے گا ضرور -

نوعمر - قبلہ و کعبہ - گستاخی معاف - آپ پر اسوقت اچھا فقرہ چست ہوا اُنھوں نے آپ کو اپنا اُستاد جی بنایا - مگر واللہ آپ سمجھے خاک نہیں -

مہ جبین - یہ بال اُنھوں نے سفید کیے ہیں یا شاید نزلہ نے انکو جوانی ہی میں قبلہ پیری و صد عیب کر دیا ہو بنے کی اڑانا خوب جانتے ہیں جواب نہیں سوجھتا - منھ کے آگے ناک سوجھے کیا خاک -

ادھر تو یہ گفتگو ہوتی تھی اُدھر دوسری ٹکڑی میں فحش اور پھکڑ کا چرچا جاتا تھا - تیسرے غول بیابانی میں دھول دھپا ہوتا تھا کم سن اطفال اور جوانان مطلق العنان و رنگین خیال وپیران نود سالہ مَیل کی تعلیم پاتے تھے اکثے میں دو پہر کی توپ دغی - دھنتا نا - جلسہ برخاست - لاج رنگ بند - چہل پہل موقوف - طبلیوں نے بوریا بندھنا اٹھایا حضار جلسہ نے بقچہ سنبھالا - حوشان زہرہ جبین و ناز نین بصد ناز و کرشمہ ڈولیوں میں جلوہ گر ہوئیں جلسے سناٹا ہو گیا - ؎

| | |
|---|---|
| یا شب کو دیکھتے تھے کہ ہر گوشۂ بساط | |
| | داماں باغبان و کف گل فروش ہے |
| لطف خرام ساقی و ذوق صدائے چنگ | |
| | یہ خلدگاہ ہے تو وہ فردوس گوش ہے |
| یا دو پہر کو جاکے جو دیکھا تو بزم میں | |
| | نے وہ سرور و سوز نہ جوش و خروش ہے |
| داغ فراق صحبت شب کی جلی ہوئی | اک شمع رہگئی تھی سو وہ بھی خموش ہے |

## مہ پارۂ عابد فریب کی ستم کوشی اور جنونکی گرمجوشی

| | |
|---|---|
| خیر مقدم اے جنون نیک فال | اے تو ام شہر نیستان خیال |
| اے تو برق خرمن ہیم و امید | قفل وسواس ہوس را کلید |
| اے بہار عاشقی را رنگ و بو | از تو ہر فرہاد و مجنون کام جو |
| شہر دانش تنگ بر جولان تو | ہین دشت بیخودی میدان تو |

جلسے کا قل چراغ رقص و سرود کا گل ہونا تھا کہ ایک نیا گل کھلا میاں آزاد نے جامۂ شیخوخیت تہ کر رکھا اور عشق خانہ خراب کے ہاتھ بک گئے اب ہر دم آہ و زاری ہے - بیتابی و بیقراری ہے دیدہ مطروح سینہ مجروح - آہ سرد دل پر درد عقل دنگ سینہ پر سنگ پاسے خرد لنگ عشق مہوشان شوخ و شنگ جنون کی امنگ ایک دفعہ ہی یہ اشعار حسرت بار زبان پر لائے ؎

کہ صبح صادق کیا معنی ابھی سحر کاذب بھی نہیں شہلال خدیجی
شعاعی گہوارہ میں کچھ کالا ہے۔ نہایت ہی بد دماغ ہوئے غصے
کے مارے تھرما میٹر کا پارہ ایک سو پندرہ درجے پر پہونچا زبان حال و
قال سے یہی صدا نکلتی تھی ؎

| تو شبینہ می نمائی بہ بر کہ بودی امشب |
| --- |
| کہ ہنوز چشم مستت اثر خمار دارد |

جھلا کر شمشیر خوش غلاف ہاتھ میں لیے باہر نکل آئے چہرہ مارے
غصہ کے سرخ جیسے بیر بہوٹی۔ باواز بلند سر بریدن لازم ست
کہتے جاتے تھے آنکھوں سے خون ٹپک رہا تھا ایک شاعر موزون
طبع نے بھانپ لیا کہ کیا اسرار ہے حاضر جوابی کے صدقے۔
فی البدیہہ اور برجستہ یہ شعر زبان پر لایا ؎

| سر بریدن لازم ست این مرغ بے ہنگام را |
| --- |
| آن پری پیکر چہ داند وقت صبح و شام را |

واقعی اگلے شعرائے رنگین خیال و شیرین مقال غیب کی
باتیں بھی جانتے تھے۔

آزاد۔ لاحول ولا بھی کتنی بھونڈی بات کہی شعر تو غضب کا ہے مگر
ع۔ عالم الغیب کیست غیر از حق۔ شعرا عروض کے صنائع بدائع
جانیں غیب دانی سے انھیں کیا سروکار۔ ایشیا کی ضعیف الاعتقاد
پر خدا کی سنوار۔ بندہ درگاہ آج تک غیب دانی کے قائل
ہی نہیں ہوئے۔

اوج۔ بارے شکر ہے کہ آپ نے برسوں کے بعد آدمیت کی بات تو
کی پڑھے جن ہو تمھارا شیشے میں اتارنا کارے دارد اپنی حرکات
پر لعنت نہیں بھیجتے کہ گرداب عشق میں غوطے کھا رہے ہو۔
ایشیا کے خیالات پر خیر بہت اپنی خبر ہی نہیں۔
میاں آزاد تھوڑی دیر کے لیے آدمی بن گئے تھے مگر عشق کا تقاضا

پھر میاں میں آیا اور ہوش اڑ گئے جنون سر پر چڑھ بیٹھا اس سرو
جوئبار رعنائی و گلبن گلزار دلربائی کا بوٹا سا قد آنکھوں میں پھر گیا
مطرب کی ناخن بازی اور اس خوش گلو کی نازک آوازی یاد
آگئی اب غم ہجران یار ہے یا آہ آتشبار سینہ بریان اور دیدہ گریان
حیران و پریشان۔ سراسیمہ و سرگردان حسب حال اشعار حسرت بار
نوک زبان ہیں۔ ؎

| درون سینۂ من زخم بے نشان زدۂ |
| --- |
| بحیرتم کہ عجب تیر بے کمان زدہ |

| در قفس بسیار ناشادیم ما | از فراموشان صیادیم ما |
| --- | --- |

چمن کا رنگ تجھ بن اپنی آنکھوں میں مبدل ہے
چراغ لالہ چشم غول ہے گلزار جنگل ہے
بہار آئی ہے ہنگام جنون ہے کپڑے پھٹتے ہیں
مسلسل ہو نہیں دیوانہ در زندان مقفل ہے

| ہاتھ مشتاق گریبان ہے جنون کا جوش ہے |
| --- |
| پیرہن تن پر مرے گرمی کا بالاپوش ہے |

یاروں نے دیکھا کہ پھر سیلاب جنون کا جوش ہے۔ پھر رخصت عقل و
ہوش ہے ناچار بلیغ نے ایک اور ذکر چھیڑا۔
بلیغ۔ حضرت اپنا تو یہ مقولہ ہے کہ ع معشوق جیسے تو پریزاد کیجیے
ہم ظاہری حسن و جمال کے شیفتہ۔ نہ خط و خال کے فریفتہ۔ رہے
خوش کے ساتھ تھوڑے قرش بھی ہو تو ہم ہزار جان سے اس گل کے
بلبل ہو جائیں ورنہ ؎

| نشاید ہوس باختن با گلے | کہ ہر بامدادش بود بلبلے |
| --- | --- |

ایسا عشق باعث خواری ہے۔ نقل ہے کہ ایک شیخ ملکوتی صفات
اشرف المخلوقات کی طبیعت لہرائی کہ سیر دریا کریں خراماں خراماں
چلے جاتے تھے راہ میں ایک نوعروس پری پیکر برہنہ سر

اس درجہ ردی ہوگئی کہ دن کو آہ وزاری، شب کو اختر شماری کھانا پینا چھوڑا۔ عیش و آرام سے منہ موڑا۔ بیچ و بن سے ناتا جوڑا۔ شیشۂ دل پر سنگ فراق کی ایسی ٹھیس لگی کہ چکنا چور ہو گیا۔ حبیب لبیب نے چھمی جان کو اپنے طور پر سمجھایا کہ واسطے خدا کے ان کے سامنے ایسی باتیں نہ کرو کہ سمند جنون پر تازیانے کا کام کرے عشق کی مذمت اور جنون کی ہجو کرنی چاہیے نہ کہ تعریف چھمی جان کو اتنا اشارہ کافی تھا۔

**آزاد۔** وہ لبوں کی سرخی۔ دانتوں پر پان کی تحریر۔ وہ رخسار تابان وہ مستانہ چال نہ بھولونگا۔ نہ بھولونگا اس گلابی دوپٹے نے گل رخسار کے جوبن کو اور بھی دوبالا کر دیا۔

**چھمی جان۔** ہم تو لکھنؤ کے رنگریزوں کی خیر مناتے ہیں واللہ ٹکے کے شہاب میں دوپٹہ ایسا رنگ دیں کہ انسان گھنٹوں اسی کو گھورا کرے۔ کیسی ہی بدقطع کریہ منظر کیوں نہو دھانی گلابی اوڑھی اور دلھن معلوم ہونے لگی لیکن۔ ؎

| بس قامت خوش کہ زیر چادر باشد |
|---|
| چون باز کنے مادر مادر باشد |

**حبیب لبیب۔** یہ خیر ہمارے رنگیلے جوان کا دل آیا ہی کچھ ایسی آفت کا پرکالہ نہیں ایسی تو گلی کوچوں میں ماری ماری پھرتی ہیں ٹکے کو کوئی نہیں پوچھتا مگر انکا عشق بھی عجب طرح کا ہے سچ ہے جیسی روح ویسے فرشتے ہیں تو ہنسی آتی ہے کہ میاں کا دل بھی آیا تو کس پر فریفتہ ہوے تو اسپر شکل چڑیلوں کی تاز پریوں کا۔

**چھمی جان۔** قسم حسینؑ کی ایسی ایسی زہرہ جبین رشک لیلیٰ غیرت شیرین نظر سے گذری ہیں کہ سل دل کر دل ایک کو نہ دیا۔

آخرکار احباب کی یہ صلاح ہوئی کہ کسی باغ نزہت افزا پُر فضا میں

میاں آزاد رہیں شاید وحشت دل بعد اندوہ جنون کافور ہو جائے۔

## سیر ان حسن کا جوبن اور گرمی ہنگامۂ عشق عقل دشمن ؎

| ہنوز این اول عشق ست جانان گریہ تر کن |
|---|
| کہ این طوفان رسوائی ست عالمگیر خواہد شد |

میاں آزاد کی وحشت دل دور اور شیشۂ جنون کے چکنا چور کرنے کے لیے ایک نزہت افزا اور پر فضا باغ آراستہ ہوا احباب صافی مزاج و بذلہ سنج مرنجان مرنج نے بھی انکی دلجوئی کے لئے وہاں ہی بستر جمایا صلاح ہوئی کہ ہر روز دنیائے دون کی بے ثباتی اور عشق خانہ خراب کے مضار ذاتی ہی کی گفتگو ہو تاکہ آزاد کا دل ان باتوں سے پھر جائے اور پھر کسی شمع رو کے رخ آتشین سے لو نہ لگائے۔ شاید اس پند و موعظت سے اس ڈھرے کو چھوڑ کر راہ راست پر آوے اور گمراہی سے نجات کلی پائے۔ سوچے کہ کبھی کبھی اور تذکرے بھی ہوا کریں ورنہ اگر حسن و عشق ہی کی مذمت کی تو مبادا اکتا جائے احباب خدا ترس و دقیقہ رس خورشید ضمیر و صبح نفس نے طرح طرح کی دلچسپ روایتیں کہنا شروع کیں۔

**اوج۔** ہندوستان جنت نشان کے ایک شہر نزہت آگین و مینو آئین میں ایک خسرو کجکلاہ گیتی پناہ نے اپنی بیگم سے کہ چندے آفتاب و چندے ماہتاب تھی سوتے وقت کہا کہ ہمیں صبح صادق کے پہلے ہی جگا دینا اتفاق سے اس شب کو مرغ نے آدھی ہی رات سے کلکڑوں کوں کی بانگ لگائی وہ سیہ چشم جلد نگاہ خواب ناز سے بیدار ہو گئی اور حسب وعدہ بادشاہ جمجاہ کو جگا دیا بادشاہ نے دیکھا کہ

معہ فرما گیا اور طبیب کے علاوہ اور چند آدمیون کو بھی ساتھ لایا
خواجہ نے پوچھا کہ یہ جماعت کیسی ہے۔ ہم نے حکم دیا تھا کہ طبیب کو
بلا لاؤ تم اتنے آدمیون کو کیون ساتھ لے آئے غلام نے بصد ادب
عرض کی کہ خداوند حضور تو بھول بھول جاتے ہین ابھی تو کل ہی
تاکید اکید کی تھی کہ اگر ایک کام کا ارشاد کرون تو کئی کام بعجلت
تمام سرانجام ہون مثلاً الامر فوق الادب لیجیے آج دم کے
دم مین مین نے اتنے کام کیے قدردانی شرط ہے حکیم جی کو حسب الحکم
حضور بلا لایا کہ تشخیص مرض کر کے معالجہ کرین اور ادھر ہی سے
لپکا ہوا گیا مطرب خوش الحان کو ساتھ لایا کہ اگر خداوند عروس
صحت سے ہم آغوش ہون تو قوال کی خوش آوازی اور ناخن بازی
سے بزم طرب آراستہ ہو غسال کو بھی لیتا آیا کہ زندگی کا کیا بھروسا
اگر پیک اجل حضور کو خلد علیین کی سیر دکھائے تو غسال
چھٹ پٹ غسل دیدے ادھر سے ایک شاعر جادو بیان
اور طلیق اللسان کو ہمراہ لیا کہ مرثیہ موزون کرے اب باقی
کون رہا۔ گورکن۔ وہ بھی بات کی بات مین آن موجود ہوگا طلبی ابھی بھیجی
اب انصاف میرے آقائے نامدار کے ہاتھ ہے۔ غلام نے
انعام ہی کا کام کیا ہے۔ آیندہ اختیار بدست مختار۔

**شریف**۔ حضرت ایک لطیفہ بندے کو بھی یاد آ گیا ایک تذکرے
مین نظر سے گذرا کہ ایک رند مے آشام نے وقت نزع اپنے
احباب کو وصیت کی کہ یارو ہم پر اتنا احسان کرو کہ کہین سے باوا آدم
کے وقت کا پرانا دھرانا سڑا گلا کفن لا رکھو۔ جب ہم دم توڑین
تو اسی کفن کہنہ مین لپیٹ کر ہمین گور مین دفنا دینا لوگ متحیر ہوے
کہ یہ عجب انوکھی بات ہے پوچھا اس سے فائدہ حضرت نے آہ سرد
بھر کر بصد حزن و ملال زیر لب کہا کہ بھئی ہم تمام عمر برے سے برے
بدچلن رہے اور رنگیلے و عیاش رہے یاد الٰہی سے طبیعت نفور رہی
منہیات و معصیات سے بالکل اجتناب کیا خوب شراب اڑائی
خود بھی پی اوروں کو بھی پلائی دن رات بتوں ہی کے کوچے مین
پڑے رہے نماز کے قریب نہ پھٹکے۔ جو فعل کیا خلاف شرع جو
کام ہوا منافی تہذیب۔ ؎

وہ ایسا کون سا معشوق ہے جسکو نہین چاہا
یہ فردین جتنی ہین ان پر ہماری بھی نشانی ہے

اب ہم سوچتے ہین کہ بار خدایا ہمارا سرانجام کیا ہوگا۔ ہین تو ہم
اسی قابل کہ نار جہنم مین جلائے جائین۔ مگر ایک تدبیر سوجھ گئی
پرانے کفن مین ہماری نعش ہوگی۔ منکر نکیر آئین گے کفن کہنہ
دیکھ کر سمجھین گے کہ مردہ دیرینہ ہے ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا کھائین گے
ہم اسی حیلہ سے نجات پائین گے۔ ؎

دوزخ مجھے قبول ہے اے منکر و نکیر
لیکن نہین دماغ سوال و جواب کا

**حبیب اللبیب**۔ ایسے بھونڈے عشق خانہ خراب کا یہی
انجام ہے۔

## بحر عشق کی طغیانی اور قلزم جنون کی روانی

چھیڑ مت باد بہاری کہ مین جون نکہت گل
پھاڑ کر کپڑے ابھی گھر سے نکل جاؤن گا

اس گلزار رشک نو بہار اور لالہ زار سراپا بہار اور نسیم مشک بیز
و عنبر بار نے میان آزاد کی آتش عشق کو اور بھی بھڑکا دیا جنون
کی شدت نے کشتی دل کے ساتھ باد مخالف کا کام کیا آہ آتشبار
نے خرمن خرد پر بجلی گرائی حشر توڑا آفت ڈھائی سبزان چمن کا
جوبن دیکھ کر سیر تہ گلگون کا خیال آیا حنا نے خون رلایا کبھی
کنگھی کو دیکھ کر اس پریشان کاکل کی زلف چلیپا یاد آئی

لب بام کھڑی تھی۔ شیخ نے کہا ای سرمایۂ ناز سر کو جھکاؤ [illegible] اُس جادو جمال نے جواب دیا کہ آنکھیں بند کرے شیخ نے کہا کہ عین شوق ہوں کہیں عشاق زار آنکھیں بند کرتے ہیں۔ اُس غیرت ماہ نے عین مستی میں کہا کہ میں مستانہ ہوں۔ مجھے سر جھکنے سے کیا کام اور گا یہ شعر بلحن بار بار پڑھا۔ ؎

| این سوی نیست بر سر من بلکہ خار حق | در پای من خلیدہ و از سر بر آمدہ |
|---|---|

شیخ مبارک نہاد سنتے ہی جان بحق تسلیم ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون عاشقی خالہ جی کا گھر نہیں ہے عشقبازی سربازی ہے مگر کوئی معشوق تو ہو مردوا نا کا معشوق مسلک نیک ہے۔

شمیم واللہ لب جو بہار یہ گلزار پر بہار ایسا لطف دکھاتا ہے کہ غنچۂ دل نسیم طرب کے اہتزاز سے کھلا جاتا ہے۔ ایام شاہی میں ایکمرتبہ بری کیفیت ہوئی تھی اعیان دولت میں سے ایک رکن رکین سلطنت کی دختر فرخندہ اختر کی شادی اس دھوم دھام سے ہوئی کہ پیر فلک نے باوصف پیرانہ سالی یہ دھوم کی شادی دیکھی نہ سنی عین گومتی کے کنارے جشن جمشیدی بڑے کروفر سے منعقد ہوا وہ دھوم وہ ہجوم کہ اصل دجل۔ نور چراغان سے یہی معلوم ہوتا تھا کہ رات رشک لیلۃ القدر ہے غیرت لیلۃ البدر ہے۔ جدھر جاؤ نور برس رہا ہے۔ لب دریا اُس پار خیموں کی قطار۔ این روے دریا نوعروسان چمن کا نکھار جوبن پہ شاہدان جادو جمال و مشتری خصال مصروف رقص و سرود ہیں۔ مطرب کا ہاتھ ساز پر۔ رنگین مزاجوں کا کان آواز پر کہیں زمزمۂ جانفزا۔ کہیں نغمۂ طرب انتما۔ پھولوں کی بھینی بھینی مہک سبزے کی لہک۔ مرغان خوش الحان کی نغمہ سنجی۔ گل و بلبل کی شکر رنجی۔ بیلے کی کیاریوں کی تازہ اور سرو سے انداز [illegible]

جناب آنکھیں بدلے ہوئے ہیں اور رنگین [illegible] آنکھوں تماشائی۔ غرضکہ بڑے دھوم دھڑکے سے [illegible] تھمنے سے شادی ہوگئی کئی دن برابر دور چلا جو کوئی دیکھے [illegible] آنکھ کھلی تو سب خواب اور نقش بر آب تھا۔ رہے نام اللہ کا

آزاد۔ وہ نرگس غمزہ زن وہ زلف پرشکن۔ وہ شوخ پر فن وہ گل سا بدن۔ ؎

| قد و قامت آفت کا ٹکڑا امتام |
|---|
| قیامت کرے جبکو جھک کر سلام |

ہائے۔ ۶۔ جسے دلدار سمجھا تھا وہ دلبر نکلا + پند و نصیحت مرہم زخم جگر ہوگیا۔ ؎

| منع کرتا ہے مجھے یار کے گھر جانے کو | ناصحا آگ لگے بس ترے سمجھانے کو |
|---|---|

انور۔ اسوقت ایک لطیفہ یاد آیا۔ سناؤں تو ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑ پڑ جائیں۔ لوٹن کبوتر کی طرح لوٹنے لگو۔

نقل ہے کہ ایک صاحب نے اپنے غلام کو کہ صاحب طبع لطیف و بذلہ سنج تھا حکم دیا جا کر بازار میں تاک لگائے اگر انگور ہاتھ آئے تو فوراً خرید لائے غلام نے ایک دلبر میوہ فروش ستمگار دشمن ہوش کی دکان سے کئی خوشے خریدے اور سیر گشت کرتے ہوئے خراماں خراماں آقا کے پاس لے گیا۔ وہ نہایت ہی بدماغ ہوئے فرمایا کہ ذرا سا کام اور اسقدر تاخیر اتنی دیر میں تو میں لندن ہو آتا ایسا کاہل دیکھا نہ سنا خبردار آج سے اگر ایک کام کو بھیجوں تو ہاتھوں ہاتھ چار کام انجام دے لانا۔ غلام نے دست بستہ عرض کیا کہ پیرو مرشد اس مرتبہ معاف فرمائیے انشاءاللہ آئندہ ارشاد واجب الانقیاد کی لفظ بلفظ تعمیل ہوگی۔ [illegible] کسی زبان دراز و گستاخ کنیزک عشوہ پرداز پر ایسے گرما گئے کہ [illegible] آقا نے غلام کو حکم دیا کہ کسی طبیب حاذق کو بلاؤ

مین بوڑھا نہ فرزند۔ حیرت ہوئی کہ یا العجب یہ شور وغوغا کہان
سے ہوا جہان ہر کوئی دیوانہ ہے باورے کتے کی طرح ادھر سے ادھر
بوکھلائے پھرتے تھے بارے ایک دفعہ ہی آواز آئی کہ پو بارہ
شش و اقعی خوب ہی داؤن اُٹھا) اب انکی جان مین جان
آئی کہ ہم جنس کی آواز تو خدا نے سنائی جس رخ سے کان مین
یہ آواز آئی تھی اُدھر ہی چلے۔ پھر آواز آئی کہ مغز پیٹلی
(دوسری آواز) واللہ ہاتھ چوم لے کیا موقع پر کے پھینکے ہین
(تیسری) خدا کی مار ایسے پانسے پر جب دیکھو بدی کرجاتا ہے جیتے
سر کی بازی گئی۔ اب شش کی ہارے۔ اتنے مین ایک دروازہ
کھلا اور پانچ سات سفید پوش بھربھڑا کر نکل پڑے وہ شور
وہ غل کہ کان پڑے آواز نہین سنائی دیتی کوئی کسی کی سنتا ہی
نہین۔ اپنی اپنی سب گاتے ہین۔ کوئی پورب گیا کوئی پچھم۔
ایک بزرگوار نے میان آزاد کو دیکھا تو تعجب ہوا کہ یہ اجنبی
اسوقت یہان کیا کر رہا ہے۔

بزرگوار۔ کون! آپ کون صاحب ہین۔

آزاد۔ ہم کوئی ہین آپ اپنی کہیے۔

بزرگوار۔ اجی حضرت آپ تیکھے کیون ہوے جاتے ہین مین سیدھی
بات کرتا ہون آپ ٹیڑھے ہوتے ہین ابھی ارقنداز برقنداز دیکھے
تو کوتوالی کا چبوترہ ہی دکھائے۔

آزاد۔ برقنداز کی ایک ہی کہی۔ برقندازون سے تم ایسے
قمار بازون کو خوف ہے یا ہمکو۔ یہان تھانہ دار کا خوف نہ
تعلقدار کا خطر۔ ؎

| تو پاک باش برادر مدار از کس باک |
| --- |
| زنند جامۂ ناپاک گازران بر سنگ |

بزرگوار۔ (دل ہی دل مین) اچھے بیڈھب آدمی سے مڈبھیڑ
ہوئی ہاری مانتا ہی نہ جیتی۔ اپنی ہی سی کہے جاتا ہے آزاد سے
یا حضرت اک ذرا سی بات کو آپ نے کتنا طول دیا قسم لیجیے جو
مین نے آپ کو برا بھلا کہا ہو صرف اتنا پوچھا کہ حضور کہان تشریف
لیے جاتے ہین۔ ای بس اتنی سی بات پر آپ بگڑ اُٹھے لگے
بے نقط سنانے۔

آزاد۔ خیر اگر بندے ہی کا قصور ہے تو معاف فرمایئے مگر
خدا کے لیے اتنا تو ضرور بتایئے کہ اس ٹکڑی مین کون کون ذات
شریف جمع تھے اتنا ہی احسان کیجیے۔

بزرگوار۔ ذات شریف! سبحان اللہ۔ خوب پہچانا۔ اے قبلہ
یہ سب شریف زادے تھے۔ اہل قلم۔ عالی خاندان۔ عالی دودمان
لائق فائق۔ بذلہ سنج۔ خوش فکر۔ تربیت یافتہ۔ دن بھر اپنے
کام مین رہتے ہین۔ شام سے آدھی رات تک یہان جمتے ہین
چوسر۔ شطرنج۔ گنجفہ۔ چہل۔ مذاق۔ لپاڈکی۔ یہی عیش زندگی
ہے۔ ؎

| بہار عمر ملاقات دوستداران ست |
| --- |
| چہ خط بہ خضر از عمر جاودان تنہا |

آزاد۔ کیون حضرت بھلا کوئی اور شغل بھی رہتا ہے۔ یا پچھا(؟)
آڑا کرتا ہے۔

بزرگوار۔ اور کیا چانڈو پیتے ہین سنیری اُڑاتے ہین۔ افیون گھولتے ہین
تاڑی منگاتے ہین۔ دس پانچ ہمسن بیٹھے خوش گپی ہونے لگی۔
یاران چوری نہ پیران دغابازی۔

آزاد۔ اجی خدا کی مار ایسے اشغال بیہودہ پر ہم حال ہی مین خوب
غور سے تجویز کر چکے ہین کہ کری۔ کہار۔ تمہارا پنچ تو مدن بھی
لہو پسینا ایک کر کے شام کو خوش خوش گھر آتے ہین اور
اپنے اپنے مذاق کے موافق طرح طرح کے اشغال مین

کبھی چشم مست کی یاد مین نرگس شہلا سے آنکھ لڑائی سرو کو دیکھا تو
اپنے سرو بلند اقبال کا بوتا سا قد آنکھون مین پھر گیا شمشاد کو نظرون
سے گرگیا گل رعنائی دید سے گل رخسار کا خیال بندھا -
بلبل شیدا کا نالۂ زار تیر کی طرح جگر کے پار ہوا - الغرض اضطراب و
بیقراری نالہ و شیون و آہ و زاری دن دونی رات چوگنی ترقی پاتی
تھی - ؎

بے گلعذار جا کے گلستان مین کیا کیا
ہان یہ کیا کہ داغ کہن کو نیا کیا

عین حالت انتشار و ہجوم افکار مین یہ سوجھی کہ اب رستان توڑاکر
نکل بھاگو اور بیابان کی راہ لو - ؎

بہار لالہ و گل سے لگی ہے آگ گلشن مین ۔ اگر یہان بھاگکر جا بیٹھیے صحرا کے دامن مین

جنون کے جوش مین یکجا نہین دم بھر قرار آیا
کبھی گلشن سے صحرا مین کبھی صحرا سے گلشن مین

مزاج اصلاح پر آنا دشوار تھا - دل مثل برق بیقرار تھا - آخرکار باغ
کی دیوار پھاند کر یہ جادہ جا - راہ مین سوچتے جاتے ہین کہ اگر وہ
گل اندام ملے تو پھولے نہ سماؤن باغ باغ ہو جاؤن جو ملتا ہے
اُس سے کوے یار دل آزار کا پتا پوچھتے ہین - وہ ہوا بتاتا ہو
قہقہہ اُڑاتا ہو اور یہ جانب جاتا ہو کہ جنون کی امنگ اور عشق کی ترنگ
ہو - بادۂ محبت کے نشہ مین چور مست مخمور کبھی خندان کبھی
گریان آنکھین اشکبار - لب پر عاشقانہ اشعار - ؎

کوچۂ یار مین چلیے تو غزلخوان چلیے
بلبل مست کی صورت سے گلستان چلیے

جدھر سیلاب جنون بہائے گیا اُدھر چلے - جب رات بھیگی تو ایک
مقام پر کیا دیکھتے ہین کہ پچاس ساٹھ کہار اُٹھتے بیٹھتے جمع ہین
ایک کہار مردنگ بجاتا ہے چار پانچ جوڑی بھوڑی جھانجھ بجاتے
ہین مضبوط مہی دس چکر گردن ہلا ہلاکر بجاتے ہین اور گیت گاتے
ہین سنانے والے کو وجد مین لاتے ہین -
ہک - ہک - ہک - آہ سبحان اللہ کیا گتا ہی یہ رنڈی ہی [illegible]
چند کہار ڈولیون کے اندر بدمست پڑے ہین کچھ اسقدر کھا گئے ہین کہ نشے
مین چور پڑے ہین - کوئی لال لال وردی دکھاتا ہے کوئی پگڑی
کی کلغی پر اتراتا ہے - ہنڈے مین دال بھری ہے کنڈا اُبل رہا ہے
طاق پر چراغ جل رہا ہے - آپس مین دھول دھپا ہو رہا ہے - رنجہ
اڈے کے چودھری بلاتشبیہ فغفور چین بنے بیٹھے ہین - ہنگامہ
حشر برپا ہے - آگے بڑھے تو دیکھا کہ کندن سنار نے گھریا مین
سہاگا ڈالا سونا گلایا اور کسی بیتن کے لئے طلائی چمپکلی تیار
کیا - وہان سے چلے تو ایک دکان پر دیکھتے کیا ہین کہ چچا اللہ
دونو زانو بیٹھا کہانی کہہ رہا ہے - اور چق والی ایک بھٹی چٹائی پر
لیٹی ہوئی ہون ہون کرتی جاتی ہے اور ارد گرد دو ایک مرد
تین چار عورتین بڑے لطف کے ساتھ کہانی سن رہی ہین -
جسمین ایک بات سچ تو ۹۹ جھوٹ - اور بہین قدم آگے بڑھے تھے
کہ ایک وسیع میدان مین کوریون کا ہجوم دیکھکر ٹھٹک رہے
نرکل کی جھونپڑیان بنی ہین کوری اور کورنین چوطرفہ جمع ہین ایک
کوری نوجہ کشتی گیر نیلا لنگا پہنے لال پھریا اوڑھے عورت
کی قطع بنائے گیت گاتا ہے دل ہمارا تیری خنجر ہے تو [illegible]
ہے - اڑوسی پڑوسی تالیان بجاتے ہین قہقہے لگاتے ہین
مردنگ بج رہا ہے - ہر سمت عیش و عشرت کے سامان ہین
اپنی دھن مین ناک کی سیدھ پر چلے جاتے تھے آنکھ جھپکنے کی نوبت
نہ ہوئی تھی کہ ایک نئے محلے مین پہنچے - چو طرفہ سناٹا - ہوکا
عالم - جانور تک دم کھینچے دبکے پڑے ہین - کوئی [illegible]
نہین - [illegible] کی آنکھون کی طرح [illegible]

سیمتن - جواب ندارد - تیکھی چتون سے بھرپور نظر ڈالی مگر تیور کی بھری ہوئی -

آزاد - سنی سے سوم بھلا ہو ترنت دیے جواب - بیوی پانی پلاؤ یا تکا سا جواب دو - یہ قصبہ تو اپنے حق مین دشت کربلا ہو گیا ایک بوند پانی کو ترس ترس گئے - اب تو آب خنجر کی چاہ ہے ایک دفعہ دزدیدہ نگاہ سے پھر دیکھو تو پانی بھی نہ مانگون -

سیمتن - (لب تک نہ ہلے - سکوت مگر ایک ناز معشوقانہ سے ظرف سیمین بھر کر پانی لے چلی) -

آزاد - بھئی اچھا گاؤن ہے - جو بات ہے انوکھی جو ریت ہے نرالی ایک آبخورہ پانی نہ ملا واہ ری قسمت - لوگ تو اس بھادون کی جلتی بلتی دھوپ مین پیاسے بجھاتے ہین - کیوڑا پڑا ہوا آب خ پلاتے ہین یہان کٹورون کی جھنکار نہ (سبیل ہے نہ حسین) کی پکار

میان آزاد کو حیرت تھی کہ یہ کس نازنین پرشک افشان بال اور مستانہ چال یہان ویرانے مین اسکا کیا کام سایے کی طرح ساتھ ہو لیے وہ کنکھیون سے دیکھتی جاتی تھی مگر منھ نہین لگاتی تھی - بائے سڑک سے داہنے ہاتھ پر ایک خوشنما پھاٹک کے قریب وہ گلفام سیم اندام ٹھہر گئی ظرف سیمین کو دوسرے ہاتھ مین لیا اور پیڑ کے سایہ مین جھک کر ستانے لگی -

آزاد - ہم بھی ہمراہ رکاب ہین - ہم تاڑ گئے کہ نزاکت کے مارے یہ ہلکا پھلکا برتن بھی پہاڑ ہو گیا - اشارے کی دیر ہے - ذرا لب ہلاؤ تو ہاتھ بٹاؤن - قسم لو جو ایک قطرہ بھی پیون - گو پیاس کی شدت سے کلیجہ منھ کو آتا ہے - دم نکلا جاتا ہے اور جو چاہون تو چھین لون لیکن تمھارا دل دکھانا منظور نہین - آہین چاہے جان پر بن آئے افسوس یہ چہرہ کا نورانی اور یہ نامہربانی - !

اس ناظورہ طاؤس زیب و عابد فریب نے پھر اسی تن کج

بڑی کوشش سے اٹھایا اور پھاٹک کے اندر ہو رہی میان آزاد نے ایک درد انگیز آواز سے حسب حال ایک شعر پڑھا اور چپکے چپکے خود بھی پھاٹک مین دبے پاؤن اس گلعذار کے پیچھے پیچھے گئے وہ رعنا شمائل ایک جھکے ہوے چھوٹے سے بنگلے مین جا بیٹھی میان آزاد ایک روش مین دبک رہے گو شیطان ورغلاتا تھا کہ چلکر زلف چلیپا کی بلائین لین مگر ڈر تھا کہ کہین یہ کالی ناگنی ڈس نہ جائے اور تہذیب بھی مانع تھی جی بھر بھر آتا تھا مگر قدم آگے نہین بڑھتا تھا - ع

تنگ آیا ہون نہایت خاطر مشتاق سے
ہر گھڑی کہتی تھی چل ہر وقت سمجھاتی تھی ہان

اب اس فرح بخش و دلکشا مقام مسرت التیام کا ذکر سنیے چوطرفہ کھائی کھدی ہوئی آٹھ آٹھ گز گہری سرپت اردگرد لوٹی ہوئی ایسی گھنی کہ چڑیا پھٹک کا گذر نہ ہو سکے اور وہ تیز کہ تلوار گرد - بڑا عالیشان محراب دار پھاٹک لگا ہوا ہے وہ جوہر دار شیشم کی لکڑی کہ باید و شاید کیاریان روز سینچی جاتی تھین - روشون پر سرخی کٹی تھی اشجار پر بہار گویا آسمان سے باتین کرتے ہین کہین انار کی قطار - کہین لکھوٹ کی بہار - ادھر انبہ لذیذ و شیرین ادھر امرود حلوائے بیدود - چکوترون اور حتابیون سے ٹہنیان جھکی پڑتی تھین - نارنگی - اور میٹھے شاخون پر لدے تھے - پھولون کی بو باس - کہین گل مہندی کہین گل عباس نواڑی پھولی ہوئی چوطرفہ عالم نور ہے - بہ حسب لطف جو فروا کی ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا - اودی اودی گھٹا - کلیون کی چٹک جوہی کی بھینی مہک - کلغے کی دہک کینل کی ومک وسط باغ مین ایک تین فٹ کا اونچا پکا مربع چبوترہ بنا ہوا اور ایک گوشے مین چھوٹا سا خوشنما بنگلہ ہے - اغل بغل دو ایک چھاتے مستری

آزاد - بس معلوم ہوگیا کہ آپ کسی قوس ابرو کی تیغ نگاہ کے گھائل ہی بیٹھے ہوئے۔

رئیس - بھئی واللہ کتنے حاضر جواب ہو۔

آزاد - تم بھی بے تکے پن میں انتخاب ہو۔

رئیس - تم رنگیاں دینے لگے تو زری کر چکے بس ہو لکھائیے

آزاد - بہت بڑھ بڑھ کر باتیں نہ بنائیے یہاں ہی بات کے لاکھوں پاتے ہیں کہ ہر بات میں تک ملاتے ہیں۔

رئیس - اچھا آج سے آپ ہمارے مصاحب ہوئے مگر سوتے جاگتے ہمیشہ قافیہ ہی میں جواب لیں گے۔

آزاد - دینگے اور بیچ کھیت دینگے۔

تھوڑی دیر کے بعد رئیس نے بلایا - آزاد

آزاد - خانہ احسان آباد۔

رئیس - اخاہ آپ ہیں۔

آزاد - جی اور نہیں تو کیا آپکے باپ ہیں۔

رئیس - ست بک فضول۔

آزاد - چونچ سنبھال نامعقول۔

اب سنیے کہ رئیس ممدوح المکان بڑے دھوم دھڑکے سے ہاتھی پر سوار ہوئے اور سیر دریا کو چلے۔ میاں آزاد خواصی میں بیٹھے ہیں ہاتھی ریلا رست نکنا جیسے ہی دریا میں ہاتھی ڈالا کہ اُسنے سونڈ سے پانی اُچھالا۔ ہودا ڈانواں ڈول ہونے لگا اب گرے اور اب گرے۔

رئیس - خدا بچائیو۔

آزاد - یا خدا ڈوبائیو۔

رئیس - امام ضامن کی دہائی

آزاد - آج پوری شامت آئی۔

رئیس - یا علی مشکل کشائی کیجیے۔

آزاد - خواجہ خضر ذرا ہاتھی کا پاؤں تو پھسلا دیجیے۔

رئیس - یا مظہر العجائب۔

آزاد - ہاتھی مع ہودا غائب۔

اتنے میں فیلبان ہاتھی کو نکال لایا اور رئیس نے اسے غصے کے آزاد کو دھتا بتایا ڈھکیلا تو زمین پر آرہے بیچارے۔ تک ملا ہاتھ ہو دو تو کہئے ریت ہوتی تو قافیہ تنگ ہوجاتا ہاتھوں کے ہاتھ جاتی یا پاؤں تنگ ہوجاتا۔ رئیس بھی سوچے کہ اچھے فقرہ باز ملے مگر وقت بے وقت تک ہی ملانے سے مطلب ہے۔ ہم کہتے ہیں یا مظہر العجائب وہ فرماتے ہیں ہاتھی مع ہودا غائب۔

## کھوسٹ شوہر کے نام نوخیز بیوی کا خط

ایک روز میاں آزاد فرخ نہاد سیر کر رہے تھے کہ ایک پیر مرد ٹھیا ٹیلتے کانکھتے تو نکھتے آن کھڑے ہوے اور میاں آزاد سے کہا کہ میاں ذری یہ خط تو پڑھ دیجئے اور اسکا جواب لکھ دیجیے

میاں آزاد نے خط لیا کھولا اور پڑھ کر سنانے لگے۔

خط - میرے کھوسٹ شوہر خدا تم سے سمجھے۔

آزاد - ایں یہ نرالا القاب انوکھا آداب ہی دعا چہ پدر۔ مزاج پرسی بالائے طاق بسم اللہ ہی غلط۔ ابتدا ہی سے کوسنا شروع کیا۔ الٰہی خیر۔

پیر مرد - حضرت آپ خط پڑھتے ہیں یا میرے گھر کا فضیحتا چکاتے ہیں پرے جھگڑے سے آپکو واسطہ جب میاں بیوی راضی ہیں تو آپ کون قاضی ہیں لے خدا کے لئے آپ خط پڑھ دیجیے مگر اس جھگڑے میں نہ پڑیئے۔

آزاد - اہا ہا ہا - تو یہ کہئے آپ کی زوجہ مقدسہ کا خط ہے باشد خیر صاحب مجھے میاں بیوی کے جھگڑے سے کیا غرض لائیے خط پڑھے دیتا ہوں

ٹھنڈا بیٹھا پیارا کھلونا۔ رسیلے نینان۔ پتلی۔ اف گہر یان گوری گوری بہیان جسوقت یاد آتی ہین کلیجے پر سانپ لوٹنے لگتا ہے۔ وہ خندۂ شکر آمیز۔ وہ زلف عنبر بیز۔ وہ خال مشکین وہ لعل نگارین۔ وہ ابر کی ایسی مستانہ چال وہ خط و خال جیسے آفتاب جیسے مہتاب۔ وہ چاندنی رات مین نکھر کر نکلنا کبھی مسکرانا کبھی کھلکھلانا۔ کسکا شرمانا کیسا لجانا۔ اور تو اور تمھاری پھرتی سے دل لوٹ پوٹ ہو۔ کلیجے پر چوٹ ہے چھن سے جو طرارہ بھرا تو تڑسے بام پر۔ چلبلا پن۔ اور وہان سے ایک ذقن مین مہتابی پر ہو رہین اور وہان سے پھلانگ ماری تو دن سے پھر صحن مین اب کسطرح اٹھکھیلیان کر رہی ہین ہیر کی کے مثل چوطرفہ گھومنا طاؤس وار جھومنا۔ کبھی کھیلتے کھیلتے میری چھپت گاہ پر چھپ جانا کبھی شوخی سے وہ ڈانٹ بتانا کہ کلیجہ لرز گیا۔ کبھی آپ ہی آپ رونا کبھی دن دن بھر سونا لڑکپن کے دن۔ بارہ برس کا سن۔ تیرے بیباختہ پن کے قربان بیوی جان سے کہا مانو۔ ہمین غنیمت جانو۔ مین چراغ سحری ہون ہوا چلے یا نہ چلے۔ اب گل ہوا اب گل ہوا مین آفتاب لب بام ہون اب غروب ہوا اب غروب ہوا مین وہ کشتی ہون جو ڈوبا کہ ڈوبا مستو وسجھے ستا نا مو سے پر سو تے تم خوب جانتی ہو کہ مین شیرین بیان ہون۔ ستر برس لگے کہ دانت چوہے کی نذر کیے تب سے حلوے پر بسر ہے پھر جو روز حلوا کھائیگا اسکی زبان تنگ شکر کیون نہ بن جائے وہ میٹھی میٹھی باتین کرون کہ لب بند ہو جائین مگر تم بھی بے قصور ہو تمھارے گود مین کھیلنے کے دن ہمارا کیا ادھیڑ سو برس کا سن۔ تم طناز بیان کر خم۔ تم سرو بلند اقبال ہمیان ریختہ دم۔ تم گلعذار باغ و بہار ہم ضعیف و خستہ مگر ہمارا عشق بھی بلا کا عشق ہے ۔

| | |
|---|---|
| عشقم کہ نصیب دیست نورس | نامش نشنیدہ بودم از کس |
| این شعلہ ندانم از کجا خاست | کز ہر رگ و ریشہ ام بلا خاست |
| بے وصل تو زندگانیم چیست | صد خندۂ مرگ بر چنین زیست |
| دریاب کہ خاک خورد خونم | آتش بہ دماغ زد جنونم |
| باد تو رسید بر چراغم | بوے تو زوند بر دماغم |

تم لاکھ روٹھو پھر ہماری ہو۔ بیوی ہو لخت جگر ہو یاد ہے وہ شبھ گھڑی یاد کرو جب ہم دولھا بنے پرانے سر پہ نئی دستار جمائے سہرہ لٹکائے مہندی لگائے اُودی دم فاختہ حواس باختہ تینی مرغی کے برابر گھوڑا یا پر سوار میٹھی لپی جاتے تھے اور تم دلھن بنی سولہ سنگار کیے قفس زرنگار مین سے جھانک رہی تھین ہمارے گالون کی جھریان ہمارا پوپلا منہ ہماری ٹیڑھی کمر دیکھ کر خوش تو نہ ہوئی ہوگی ۔ ع ۔ وہ لب پہ آئی ہنسی دیکھو مسکرائی ہو اب ایک نصیحت بزرگانہ یاد رکھو۔ ایک تو میلے ٹھیلے نہ جانا۔ دوسرے آس پاس کی چھوکریون کو گوئیان نہ بنانا۔ خدا کرے جبتک زمین و آسمان قائم ہے تم جوان رہو اور نادان رہو۔ الھڑپن دن دونی ترقی پائے اور جوبن روز بروز بڑھتا جائے۔ ہمارے سفید بال تمھین بھائین۔ حاسد خار کھائین۔ تمھارا ہیرنا بالغ شوہر۔

## لکھنؤ کا جہلم

میان آزاد تو رسے تڑکے جو کچھ اٹھتے ہین تو گھٹا ٹوپ اندھیرا چھایا ہوا ہر سمت تیرہ و تار ظلمات کی سی کیفیت نمودار کوئی شے نظر ہی نہین آتی تو رکا فور سا کے باہر آئے تو جو طرفہ دل بادل قبلہ کی طرف سے جھومتی ہوئی گھٹا اٹھی۔ کالی گھٹا متوالی گھٹا گھنگھور گھٹا۔ گھنیری گھٹا۔ ابر اٹھکھیلیون پر ہے شاخین مستون کیطرح جھوم رہی ہین۔ ہوا اس زناٹے سے چل رہی ہے کہ کلیجہ لرزا جاتا ہے مرغان خوش نوا گھونسلون مین دبکے بیٹھے ہین۔ پرندہ

صبحے بہ فروغ دلکشائی | گمد اختہ شب بروشنائی
روشن چو جبین صبح خیزان | فیض از در و بام چرخ ریزان
افشاند بنفشہ و گل از دور | سرتا سر باغ سایہ و نور
آن گل کہ اند بروزگاران | در یوزۂ بو کند بہاران
می جست نسیم نوبہاران | چون دیدہ در انتظار یاران

اس سہانے وقت کا سمان دیکھ کر آزاد مسرور ہوئے خوش خندان مست و غزلخوان دل شاد و روح فرحناک ٹہلے ایران زمین کے ساتھ وہمساز لب پر شعر حافظ شیراز - ؎

نسیم صبح کہ مستانہ در ارسی گذری | ندانمت ز کدامی دیار میگذری

تھوڑی دیر بعد کانون مین بھنک پڑی کہ انکو کوئی پکارتا ہی کہ - ع

ادہر دیکھنا اُدہر جانے والے

ارے یہ غیب کی آواز کیسی پیچھے پھر کے دیکھتے ہین تو وہی پیر فرتوت جسکو اُسکی بیوی نے کھوسٹ شوہر کے القاب سے یاد کیا تھا - اور خط مین خوب آڑے ہاتھون لیا تھا

**آزاد** - اخاہ - مزاج شریف - کہیئے اور کوئی خط تو نہین آیا

**پیرمرد** - اُسنے تو میرا ناک مین دم کر دیا اور سچ پوچھو تو جسدن سے اُسکو بیاہ لائے ناک ہی کٹ گئی - ایسی تنک مزاج دیکھی نہ سُنی مجال کیا کہ ناک پر مکھی تو بیٹھ جائے ذرا میری ناک اُڑالے ذری کوئی خلاف بات ہوئی اور تنک گئین -

میان آزاد نے وہ چکنی چپڑی باتین کین کہ بڑھا ساری کھٹ پٹ بھول گیا سو سو برس کا تجربہ چٹکیون مین بھول گیا گانون کا نام مکان کا پتا صاف صاف بتایا اور ایسا دم مین آیا کہ بیوی کا کچا چٹھا کہہ سُنایا میان آزاد نے چپکے سے سب سُن لیا جھٹ دوات قلم کاغذ لے گلگون صبا رفتار خامہ کو صفحۂ قرطاس پر کدوا دیا - کھوسٹ شوہر کی طرف سے اُسکی بیوی کے نام جواب خط لکھا - گر یاران سر پل ایک اُستاد کسی جانے سے خط کی نقل اُڑا ہی لائے تو ذری سُنیےگا -

**جواب خط** - میری البیلی چھبیلی چھبیلی تنک مزاج نازک بدن مغلوب الغیظ غنچہ دہن آگ بھبوکا سیمتن نو عمر نوجوان کم سن نادان بیوی - متوالی بیوی کو اُسکے سن رسیدہ گرگ باران دیدہ کمر خمیدہ سنجیدہ و فہمیدہ شوہر کی اُٹھتی جوانی دیکھنا نصیب ہو - اے دہ جم جم جیے اور تم پوتون پھلو دودھون نہاؤ - اٹھارہ لڑکے ہون - اور اٹھارہ دونی چھتیس چھوکریان جب مین باہر سے مین قدم رکھون تو سب بچے ابا آئے ابا آئے کھلونا لائے بتاشے لائے کہہ کہکر دوڑ پڑین - مگر ڈر یہ ہے کہ تم بھی ابھی کمسن ہو اُنکی دیکھا دیکھی کہین مجھے ابا نہ کہہ اُٹھنا کہ پاس پڑوس کی عورتین مجھے اُنگلیون پر نچائین اور الو بنائین مجھے تم سے اتنی ہی محبت ہی جتنی کسی کو اپنے جگر گوشہ کی ہوتی ہے - میری نانی کو مین ایسا پیار نتہا جتنی تم مجھے پیاری ہو اور کیون نہو تمھاری پردادی کو مین نے گودیون مین کھلایا ہے اور میری بہن نے اُسے دودہ پلایا ہی مجھے تمھاری دادی کی خالہ کا گویان کھیلنا اسطرح یاد ہی جیسے کسی کو صبح کا کھانا یاد ہو - مگر تمھارے خط نے میرے دل کے ساتھ وہ کیا جو خزان چمن اور برق خرمن کے ساتھ کرتی ہی لیکن مجھ مین ایک بڑا وصف یہ ہے کہ لاکھ سے کا بیچیا ہون اور کیون نہو شرم وطن کے لئے رہا ہی - بندہ تو چکنا گھڑا ہی - مانا کہ آنکھون مین نور نہین مگر چشم نگران ست قوت سامعہ سے بے بہرہ ہی سہی لیکن گوش بر آواز زنان جوان ست پیر ہون مگر بے پیر نہین ہاتھ مین رعشہ سہی مگر حاجت دستگیر نہین تم عصائے پیری ہو مگر خاص الخاص میری ہو گو ضعف کے مارے مرتا ہون مگر تمھاری محبت کا دم بھرتا ہون

| | |
|---|---|
| جوانی بھی تھی سے اٹھا کر آئی ہے جوبن | اور پیشانی پہ ملی خشک تر دامن کی زینت |

اتنے مین باجے کی آواز کان مین آئی۔ لوگون نے کہنا شروع کیا جناب نواب ممتاز الدولہ بہادر کا تعزیہ آتا ہے بڑے دھوم دھڑکے سے اٹھا ہے میان آزاد بھی ایک اونچے ٹیکرے پر کھڑے ہو گئے کہ کیفیت دیکھین۔ اللہ اللہ کوسون تک جلوس ہے ۵۴ ہاتھی ایک دستے مست دم کے کوئی زنجیر کو سونڈ سے اچھالتا کوئی جھومتا ہوا آتا ہے کوئی سر پر خاک ڈالتا ہے سیتیونکی گھوڑے چابکی کی لت اونٹ بلبلاتے ہین شتر غمزے کرتے جاتے ہین۔ لاحول ولا قوۃ کیا کاواک کھڈ بھیانک بوند ماشاء اللہ کیا قطع ہے یہ گردن ہے یا شیطان کی آنت باجے والے وردیان ڈانٹے گھوڑون پر اکڑے بیٹھے ہین دماغ عرش برین ہے نیچے زمین آسمان بالائے سر ہے۔ خاکی پلٹن کے چار سو رپ رپ کرتے جا رہے ہین برچھی بردارونکی لال لال وردی سے گل لالہ کھلا تھا۔ سرخ اسنج بیر بہوٹی بنے ہوے نشان بردار یان چمکاتے پھریرے اڑاتے بڑے دھڑلے سے ساتھ ہین۔ باد بہاری شہید کربلا کی سواری طنبورے چھیڑ رہے ہین باجے نے رنگ جمایا کہ راگ اور راگنی نے مرحبا کا طنطنہ بلند فرمایا نشانون کی وہ آن بان کہ ع۔ عجب تیری قدرت عجب تیری شان ہاتھیون کی قطار اور انبر گلاب پاش عنبر بار گنگا جمنی پر بہار تھیلون مین مشک اذفر نافہ و عنبر۔ چوبدار عصای نقرئی طلائی جلوس کا زیب و زین ہے۔ کسی سمت آہ و بکا اور صدائے بین ہے کسی لال لال گیان جھانجے پر بد کی صورت بنائے ہاتھ مین خوشنما بان اور انین شیل کی پھلیان۔ پھکیت تنکے لیے اکڑتے ہین لال اور جھوٹ لڑتے ہین طمانچہ دکھایا اور ہاتھ گھمایا باہر کا ہاتھ لگایا۔ تنکے سو قدم پر اچھل گیا۔ تھوڑی ہاتھ سپر پھر حلوا سوہن لیا یہ چمکایا وہ ٹھنک کر بالٹ کا بھر پور ہاتھ لگایا واہ استاد اس صفائی کے قربان کیون نہو واہ پہلوان پھر لکڑی ہی تین کی دوہری صاف کی تو پرے کے پرے صاف بیچ بیچ کھیت گھمار رہے ہین گھٹکے پر گھٹکے پڑتے ہین۔ اب اتم دارون کا نام لیا تو گردیون نے عرش برین کو تھام لیا زمین کا گہوارہ ڈانواڈول تھا ہزارون کا غول تھا اور حسن اور حسین کی صدا نہ کرسی آسمان تک بلند تھی۔ گریہ وزاری بکا و اشکباری اور برسون سے دو چند تھی ہزارہا عزادار شریک ماتم سینہ مجروح آنکھین پر نم مرثیہ خوان خوش الحان گریہ کنان جان جان جا رہے ہین ؎

| | |
|---|---|
| واحسرتا کہ ماہ محرم گذر گیا | اور چہلم امام دو عالم گذر گیا |
| تیسرا مصرع غل مین سن نہ سکے | ماتم رہا یہ موسم ماتم گذر گیا |

اک دن اسیطرح سے یہ دنیا تمام ہے
پر شاہ کربلا کی عزا نا تمام ہے

| | |
|---|---|
| اور یون بیان کرتے تھے سجا خستہ حال | بندی بنا کے لیجلے دیکھو یہ خیال |
| سر ننگے بال کھولے مرا کاروان تھا | سب اونٹ پہ سوار تھے مین ساربان تھا |

اتنے مین ریلا آیا تو ٹیپ کا شور سننا محال ہو گیا اسکے بعد کوئی ۳۵ تعزیے آئے۔ ایک سے ایک خوشنما ہر ایک ضریح مبارک قابل دید تھی بلکہ دیدنی نہ شنیدنی تھی چھ طرفہ علم اور سونے کے پنجے اور جھالرون انمین گوہر شاہوار لٹکتے اور در یتیم و آبدار جھلکتے۔ پھولونکی بو باس سے دماغ طبلہ عطار بن گیا۔ دلدل سبحان اللہ سبحان اللہ شہسب آہو شکار تند خو راہوار۔ سمند دغا پسند۔ گر رنگ نقرہ خنگ جو یائے جنگ۔ کمیت اور سرنگ۔ سونے کی دمچی۔ گنگا جمنی لٹو ڈھال ڈھال۔ اسکے برابر شمشیر خارا شگاف و خوش غلاف لٹکتی ہوئی۔ چادر مین خون کے ایسے دھبے جنسے عزادارون کو خون رلایا۔ پیہوس پاک آنسو بھر لایا۔ بس یہی معلوم ہوتا تھا

پر نہین مارتا - ایکدفعہ ہی بجلی کوندی اور رعد نے گرجنا شروع کیا پھر تاریکی نے وہ زور باندھا کہ کالے کوسون تک کالی گھٹا ہی نظر آتی تھی اور ہوا سے سرد سن سن کرتی جاتی تھی -

آتش برق کا دھوان بام فلک تک پہنچا / جم گیا منزل خورشید کی چھت مین کاجل
ہو گیا جیسے کہ سپہر لگا رہے بھبوت / یا کہ بیراگی ہی پربت پہ بچھائے کمل
ابر بھی چل نہین سکتا وہ اندھیرا چھایا / برق سے رعد یہ کہتا ہی کہ لانا مشعل
جسطرف سے گئی بجلی پھر ادھر آ نکلی / قلعۂ چرخ مین ہی بھول بھلیان بادل
کبھی ڈوبی کبھی اچھلی سر فلک تک گئی / بحر اخضر مین تلاطم سے پڑی ہی ہلچل

ایکدفعہ ہی پھر دامنی دمکی اور بجلی چمکی تو اندھیری رات مین بس یہی معلوم ہوا کہ سونا کسوٹی پر کسا گیا چشم زدن مین برق چشمک زن اور اوپ انجن تھی اتنے مین ننھی ننھی بوندین پڑنے لگین اور کسی شوخ پرفن نے الاپنا شروع کیا کہ

برس کر آئین گھٹا کاری کاری / اودی اودی بھری کاری بکھری بجلی اجیاری
کارے کماسے سیر سے برسے دہرائی / بوراگی گرج سبت تیر اگر خت برسن کریکو

مگر ہوا نے پھر وہ زور باندھا کہ بادل اوپر ہی اوپر اڑ کر چھو ہو گئے کچھ یونہی سی بدلی تھی تو دیکھتے کیا ہین کہ دھانی دوپٹہ پھڑکاتی ایک حسین مہ جبین چمکتی چلی آتی ہے - وہ اودی اودی گھٹا اور وہ ہلکا دھانی دوپٹا فصل کی چیز ہر دلعزیز پوچھا کہان سواری چلی مسکرا کر بعد ناز و ادا جواب دیا (لکھنؤ کا چہلم دیکھنے) میان آزاد تو لکھنؤ کے محرم الحرام اور مجالس عزا کی دھوم دھام پر لٹو ہو گئے تھے ٹھان لی کہ چہلم کی چہل پہل بھی دیکھین گے اور ضرور دیکھینگے ریل پر سوار ہو کر لکھنؤ داخل ہو گئے اور وہان سے تالکٹورے کی کربلا پہونچے ماشاء اللہ جہانتک پیک نظر کی رسائی ہو - بگھیون اور لکون اور گھوڑون اور ہاتھیون اور رتھ اور بہل اور ڈولیون اور ٹمٹمون کا تانتا لگا ہے جدھر جاؤ دھوم جدھر دیکھو ہجوم - بانکے ترچھے توڑے لگائے تھے - نفیس سے اچکن کسے ہوئے ارد پائینچے اپین سے سنگ گاہ پر جائے - آنکھون مین سرمہ لگائے بانکی ٹوپی - آنکھین جھپکتے برستے اینٹھتے ہوئے - اینٹھتے ہنٹرتی کی دھن کرتوئی اور اونچی چولی کے انگرکھے پھڑکاتے ہوئے جاتے جاتے ہین جو ہی اونچی بنا ڈنڈ بیل چہل پہل کرتا ہی صوفیان صافی طینت مین ہو حق کی صدا بلند ہی مگر فنا سے راز مین زبان بند ہی خوش باش بھی یو ہمدے جاتے ہین - ادھر ادھر دل جلے اترتے ہین چانڈو باز بڑھ بڑھ کر دم لگاتے ہین جب گرجاتے ہین تو دھوئین کے لچھے اڑاتے ہین - میان آزاد گھبرائے کہ این یہان بھی چانڈوخانہ بھلا چانڈو اور یہان کیا کام ہو ہو اللہ کتنا ازدحام ہی امرا و رؤسا عمائد شہر چھولداریون شامیانون خس کے بنگلون اور خیمون مین تین دن سے مقیم تھے امرا کی شان ہی اور تھی رؤسا کی آن بان ہی اور تھی کشمیر جنت نظیر کے شالبافون کا بار منت سب کی گردن پر تھا دوشالہ دو سالہ زیب دوش کوئی چاندی کی گرگری گڑگڑاتا ہو - کوئی مشکبو دھوان دھار ہی پیچوان پیتا ہی - زیر انداز زیر جوبن ڈی جھمی کیا قطعی حقہ نہین عصا ہی یہ موسیٰ کے ہاتھ مین بیجان بولتا ہی مسیحا کی طرح آگے بڑھتے ہین تو ارباب نشاط کے جھمگھٹے معشوقون کے جھرمٹ وہ چھب وہ ادا - وہ ناز وہ غمزہ کہ زاہد صد سالہ بھی تسبیح و تہلیل بھول جائین اور صوفی کے بھی ہاتھ پاؤن پھول جائین میان آزاد گو رنگین طبع سودائی مزاج آدمی تھے مگر دیکھتے ہی بگڑ گئے اور ایسے گھبرائے جیسے جوتے پر پانی چھڑک دیا لاحول ولا - انھون نے یہان بھی پیچھا نہ چھوڑا اس متبرک مقام سے منہ نہ موڑا - ایک عاشق سنتے ہی لال بھبوکا ہو گئے - اور میان آزاد کی طرف گھور کر تکنے لگے -

شاخ گل پر زِ دل بر غنچہ سرگرم شگفتن ــ خاطر تسبیح بتو زار شکستن

| بوقت صبح کہ گل بر فگند پردہ ز رنج باد |
| --- |
| ز البستان کہ ز فانوس چراغی بدر آید |

میان آزاد اسطرح نکل گئے وطن سے جیسے رنج تن سے یا بوے گل چمن سے۔ یا بزدل سپاہی رن سے شوق چرایا کہ اُس پیر فرتوت قبلۂ پیری و صد عیب کھوسٹ شوہر کی بیوی کا گھر ڈھونڈھ نکالیں خط دیں اور جواب لیں۔ اور دل لگی دیکھیں شوق نے ایسا گدگدایا کہ خستہ گام جانے لگے اور ڈپٹ ڈپٹ کر قدم بڑھانے لگے دوپہر کو ایک ہرے بھرے درخت کے سایہ میں بستر جمایا روغنی روٹی اور گوشت اُڑایا جب اٹھے ہوے تو پھر کرسی اور چلتا دھندا کیا بارے خدا خدا کرکے کافر سفر سر سے اُترا اور حضرت آزاد داخل منزل مقصود ہوے گو بڑھے گاودی کو جھانسے دیکر ٹھیک پتا پوچھ آئے تھے مگر پردیسی آدمی جھٹ پٹا وقت گلی کوچوں سے ناواقف اجنبی غریب الوطن۔ نیا شہر جائیں تو کہاں جائیں اور پتا پائیں تو کیونکر پائیں تھوڑی دیر تک ادھر اُدھر بھٹکے پھرے آخر کار سرا میں دھنسے۔ رات بھر وہاں بسیرا کیا۔ تڑکے تڑکے مکان کی تلاش میں چل کھڑے ہوے۔ اب سنیے کہ پیر نابالغ کا مکان نیپ تلہ میں تھا ان حضرت کو املی محلہ یاد رہا چلیے مکان ڈھونڈھائی میں پڑ گیا۔ اب ایک ایک سے گڑگڑا کر پوچھتے ہیں کہ حضرت املی محلہ کدھر ہے کوئی دل لگی باز اُنگلی کے اشارے سے بتاتا ہے کہ ادھر ہے کوئی کہتا ہے کہ اِدھر ہو ایک نے کہا ناک کی سیدھ پر چلے جائیے پھر داہنے ہاتھ آئیے پھر بائیں طرف منھ پھیلائیے سامنے املی محلہ ہے۔ لیجیے ایک تو کڑوا کریلا دوسرے نیم چڑھا ایک تو پردیسی آدمی دوسرے ٹھٹھول فقرہ باز دونے فقرے دینے شروع کیے چلتے چلتے ایک مکتب خانہ پر ان کی بھی نظر پڑی تو دیکھتے کیا ہیں ایک سید مرد شیخ گو جوان دیدہ گھسیا پر

دو زانو بیٹھے پڑھا رہے ہیں ریش مخضب تا ناف سر مبارک کو قاف گول گول دبے کھوپڑی کی ٹٹی گھٹائی اسپر کلاہ تری خوب جمی جمائی ہاتھ میں تسبیح لیے کھٹ کھٹا رہے ہیں لونڈے ارد گرد غل مچا رہے ہیں ہو حق کی آواز بلند ہنڈی سے بھی غل غپاڑا وہ چند تہذیب منزلوں دور ادب کافور مگر مولوی صاحب سے اسطرح ڈرتے ہیں جیسے چوہا بلاؤ سے یا افیونی ناؤ سے ذری چتون میلی ہوئی اور کھلبلی مچ گئی سب کتابیں کھولے جھوم جھوم کر مولوی صاحب کو پھسلا رہے ہیں ایک شعر جو پڑھنا شروع کیا تو طوطا کی طرح اسکو چمٹ گئے مطلب تو یہ ہے کہ مولوی صاحب منھ کا کھلنا اور زبان کا ہلنا اور اُنکا جھومنا دیکھیں۔ کوئی پڑھے یا نہ پڑھے اِس سے سروکار نہیں طرز تعلیم سے مولانا بالعلم والفضل اولنا اعنی نا واقف پڑھے لکھے بھی واجبی ہی واجبی تھے۔ کچھ شد بد جانتے تھے ایک شاگرد نے چلم بھروائی دوسرے سے حقہ تازہ کرایا۔ دم دھاگے ہیں کام لیا حقہ گڑگڑایا اور دھواں اُڑایا خباثت اعمال سے کہیں حضرت افیون کے بھی عادی تھے چینی کی پیالی آئی۔ افیون گھولی اور نوش فرمائی ایک مہاجن کے لڑکے نے برفی منگوائی آپنے خوب ڈٹ کر چکوتیاں کیں جب ڈکار چکے تو پینک نے آ دبوچا۔ اونگھے حقہ ختم ہو گیا ناک میں دم ہو گیا گردن اب زمین پر آئی اور اب زمین پر آئی حقہ یہ گرا وہ گرا۔ چل چل چل دم چلیے حقہ تو چکنا چور ہو گیا دو ایک لڑکوں کی کتابوں پر چنگاریاں گریں اب پینک سے چونکے تو دو چار شاگردوں کا دو ہتڑ پیٹنا شروع کیا ایسے جھلائے کہ کسی کو چپت لگائی کسی کی کھوپڑی پر دھپ جمائی ایک کے کان گرمائے دوسرے کو چٹکیاں لگائیں ماشاء اللہ اِس وحشت کے صدقے۔ پینک میں آکے خود تو حقہ گرایا اور شاگردوں پر بے قصور پھبتیاں اڑنے لگیں خیر اتنے میں ایک لڑکا معتبر لیکے قریب آیا۔ رب یسر و تمم بالخیر۔ بالقلم ۔۔۔ صاحب

کہ دلدل سوار نے بھی زخم کھایا ہے۔ اور فرس حلیقہ شعار کسی نے ہوش ربا کی خبر لایا ہے اور میدان کارزار سے سیدھا چلا آیا ہے۔ باگ ایک طرف لٹکی ہوئی ہے ہاے یہ واقعہ بھی کیسا جگر خراش ہے ہر ہر سینہ پاش پاش ہے ادھر تیر ادھر کمان ادھر داستانہ اودھر عمامہ حضرت فردوس آشیان فخر زمین و زمان پل پر مجمع خاص و عام تھا خاتونان ملقبین منزلت اور بیگمات لکھنؤ کا بندگاڑیوں میں اژدہام تھا۔ لوگ پلے پڑتے تھے چپے چپے پر لڑتے تھے یا قنو کی دکان دھواں دھار ایک دن تو آسمان کے پار میان آزاد یہان سے بھاگے تو افتان و خیزان کربلا میں دم لیا۔ کیون میان یہ قبر کسکی ہے ایک جوان طناز با سینہ بریان و دیدۂ گریان بول اٹھا کہ یہ مقام فشار ہے۔ تیر غم جگر کے پار ہے ارے نادان یہ جوان کا مزار ہے عزم دلفگار ہے چشم اشکبار ہے ادھر ادھر گلاس اور ہانڈیون کی قطار بیچ میں مرد گمون کی بہار قبر پر زربفت کی چادر اور مقیش کی جھالر چو طرفہ کرن۔ قبر ہے یا دلھن مسہری میں مرلیون کی زمردگون گھنڈیان لگی ہین ان سب پر زربفت کا نمگیرا ستم ڈھاتا ہے۔ دل ہے کہ امڈا آتا ہے اچھے اچھے وضعدار از دگر دکھڑے آٹھ آٹھ آنسو روتے ہین ایک جلسۂ یاران سرپل کی طرف سے گذر ہوا تو عجب گفتگو سننے میں آئی ایک صاحب نے اپنی بیتی واردات یون سنائی۔ بھئی قسم ہے خدا کی جیسے ہی جنگل مین پہونچا ہون عجب تماشا دیکھا۔ واللہ باللہ ثم باللہ دیکھتا کیا ہون کہ ایک شیر ببر دم پھیلائے درخت کے سایے میں کھڑا دکار رہا ہے اور ابا جان کی قسم یہ دیکھئے واللہ کہ مجھ سے اور اس سے کوئی چار ہی پانچ قدم کا فاصلہ ہوگا حضرت میری اٹھتی جوانی اور گینڈا بنا ہوا۔ اور بھئی اللہ گواہ ہے کہ میں اپنی طاقت آزمائی بھی کر چکا تھا ایک دفعہ ایک ہاتھی کو ٹھوکر طمانچہ مارتا ہون تو دم دبا کر یہ بھاگا وہ بھاگا۔ پھر شیر از غم بچا تو تھا نہیں میں نے آؤ دیکھا نہ تاؤ بس شیر کو دیکھ کے ڈپٹ دیا بھلا بے آگے قدم بڑھایا اور میں نے پھر ڈپٹا تب تو شیر اور بھی غرایا بس اسپر مجھے بھی غصہ آگیا پھر تو حضرت ہر جناب باری کی بندۂ درگاہ بھی جم گئے اور زنلٹے سے بڑھ تول کر ولایتی کا ہاتھ جو چھوڑا تو شیر نے تیورا کر منھ موڑا۔ میں کہا او گیدی نامعقول تو شیر ہے یا بھیڑ ہے یہ کہکر میں جھپٹا اور جھپٹتے ہی میان کی دم جو دبائی تو ہاتھ میں تھی پھر بھاگا میں نے غل مچایا کہ ابے او لنڈورے (سوچنے لگے) واللہ بڑھ کر ایک ہاتھ ولایتی کا دیا کاسۂ سر کاٹتی ہوئی پیر کے تر پہونچ گئی۔ اتنے میں مجھے خیال آیا کہ این بار خدایا میں وہ نہ تھا۔ یہ تقاضے شجاعت نہیں تھا خدا گواہ ہے تلوار پھینکہ جھٹ گیا (پھر سوچنے لگے) ہاتھوں ہاتھ دستی کھینچی اور کولے لاد کر دھم سے زمین پر دے ٹپکا چارون شانے چت وہ پچھاڑ تین دفعہ تال ٹھونک یا علی کہکر اٹھا مگر اپنی جان کی قسم سوا داد دینے والا کوئی نہیں ادھر ادھر دیکھا سناٹا اتنے میں جنگل بھورے ریچھ نے آکر ڈنڈ مل دیے۔

میان آزاد چپکے چپکے بیٹھے سن رہے تھے جب داستان ختم ہو تو انکی گپ پر دل ہی دل میں ہنستے ہوئے چلے کہ اتنا جھوٹ یہ ریچھ ڈنڈ ملنا کیا معنی ریچھ بھی انکا کوئی چچا تھا اور ماشاء اللہ یہ گرارے ہیں کہ شیر ببر سے مقابلہ کیا اسپر بات بات میں قسم کو اور جناب باری کو درمیان میں لانا لاحول ولا قوۃ۔

## مکتب جناب

ادھر آثار بہار گنبد دوار سے پیدا ہوئے ادھر میان آزاد خواب نوشین سے بیدار ہوئے نور سحر جلوہ آمیز باد شمال عطر بیز پتیان تر آوازۂ بیدم طیور اپنے اپنے جان نواز و دل پسند نغمہ

زلف و کاکل سنبل گلزار طور | ساق و ساعد واہی دیبائے نور

انور تو چتونون سے تاڑ گئے تھے کہ کسی ترک زرین کمر کے تیر نگہ نے گھائل کر دیا۔ اب ان اشعار سے اور بھی یقین کامل ہو گیا کہ کسی نگار تند خو۔ آتشین رو کی نظر غلط انداز تیر کی طرح کلیجے کے پار ہو گئی اور یہ عشق وہ سم قاتل ہی کہ تریاق اکبر کو بھی مسموم کر دے آدمی تھے دانا دور اندیش۔ سوچے کہ فہمایش انکی آتش عشق پر روغن کا کام کرے گی۔ انکو نصیحت کرنا گویا سمند جنون پر تازیانہ لگانا ہے آؤ ادھر اُدھر کے سیر سپاٹے سے انکا دل بہلائین باتون مین لگائین۔ پوچھا کہو کہین بھی چلنے کا قصد ہے۔ میان آزاد تو سر گشتی پر اُدھار کھائے ہی بیٹھے تھے جب پا منی ہو گئے ایک باتون مین ادھوری استرا کا گنوار جوتا دوسرے مین سمجھ انگھیلا۔ اس وحشت کو دیکھیے گا یاران سر پل آوازے کسنے لگے۔ نری کے جوتے کا جوڑ ہے۔ ماشاء اللہ کیا دورنگی ہی چلتے چلتے انور نے کہا لو خوب یاد آیا۔ اس پھاٹک مین ایک بانکے رہتے ہین ذری مین اُنسے مل لون۔ میان آزاد اور انور دونون پھاٹک مین ہو لیے۔ تو کیا دیکھتے ہین کہ ایک کس بل کے جوان رعنا ادھیڑ گرجی اور دلیر بنوٹ پٹے مین طاق۔ بانک لکڑی مین مشاق کرسی پر بیٹھے ہین گھٹنا چوڑی دار چست۔ ذرا شکن نہین چنت دار انگرکھا ایڑی تک چھاتا گول کٹا ہوا چولی اونچی تکمے دار باشہ بھر کی کٹی ہوئی ٹوپی۔ چیت گاہ کے ایک کونے پر بانگ نکلی ہوئی۔ سروہی سامنے رکھی ہے۔ ادھر جا بجا قرولی قرابینچہ کٹار رکھا ٹھنڈا تلوار تینچہ خدائی کے ہتھیار چنے ہوے ہین۔ علیک سلیک کے بعد انور نے کہا حضور وہ بندوق آپ نے پچاس روپیہ کو خریدی تھی وعدہ دن کا وعدہ تھا جسکے چھ مہینے ہو گئے مگر آپ سانس ڈکار تک نہین لیتے۔ بندوق ہضم کی تو صاف صاف کہہ دیجیے۔ روز روز کی ٹھائین ٹھائین سے کیا فائدہ؟ اس بانکے نے مسکرا کر کہا ہوش کی دوا کیجیے عقل کے ناخن لیجیے۔ کیسا صندوق کیسی بندوق۔ اپنا کام کرو میرے منھ نہ چڑھو۔ میان ہم بانکے لوگ ہین سیکڑون کو غچے۔ ہزارون کو جھانسے دیے آپ بچارے کس کھیت کی مولی ہین۔ یہان تو پشت سے سپہ گری ہوتی آئی ہے۔ ہم اور وام دین۔ خدا خدا کیجیے معقول؟ تو حضرت یہ اچھا بانکپن ہی۔ واہ اچھے بانکے ہین۔ کہ آنکھ چوکی اور کپڑے غائب یکمل ڈالا اور لوٹ لیا۔ اور کہنے لگے ہم بانکے ہین۔ لعنت لعنت۔ شہدون لچون کا کام ہے کیا بانکپن اسی کا نام ہے کہ قرض خواہ کو آنکھیں دکھائے اور گیدڑ بھپکیان بتائے۔ آج کے ساتوین دن جیرہ شاہی بائین ہاتھ سے گن دیجیے گا۔ ورنہ خیر نظر نہین آتی۔ انور یہ کہتے ہی رہے اور وہ مونچھون پر تاؤ ہی دیا کیے۔ کہا تو یہ کہا کہ معلوم ہوتا ہے زندگی اجیرن ہو گئی۔ ہمارے ہاتھ تمھاری سوت بدی ہی بہت بڑھ بڑھ کر باتین نہ بناؤ۔ پہلے اپنا منھ تو دیکھو آپ اور ہم سے لڑائین۔ آپ اور بانکون سے برائین۔ اے تری قدرت۔ اسپر انور آگ بھبوکا ہو گئے۔ لے زوف ہی اس بانکپن پر۔ سیند لگائین اور بانکے کہلائین آخرکار اُس تکرار اور تو تو مین مین کے بعد میان آزاد کے ساتھ گھر کی طرف رخ کیا۔

اب سنیے کہ انور اور میان آزاد ادھر راہی ہوے۔ اُدھر اُس بانکے کا بھانجا جو گھر مین گیا تو دیکھتا کیا ہی سب عورتین ناک بھون چڑھائے منھ بنائے غصے مین بھری بیٹھی ہین اے! ایں کہو کیون خیر تو ہی۔ یہ آج سب چپ چاپ کیون

سوسی چھینٹ اور فلالین کی بہار - ایک جانب گرنٹ اور ساسلیٹ دوسری جانب چکن یا کپھل نیٹ الگنی یا کھونٹی پر رومال قرینے سے لٹکے ہوئے سرخا سرخ - لال بھبوکا - یا سفید جیسے بگلے کے پر - ہرے ہرے دھانی - جیسے ابر - دروازہ لال رنگا ہوا اپنی سے منڈھا ہوا دیوار پر صدہا چھینٹیں میان آزاد اور انکے یار جاکر دکان پر ڈٹ گئے -

انور - بھئی سیاہ مخمل دکھانا -

بزاز - بدلو بدلو - جری لکھان صاحب کو کالی مخمل کے تھان دکھاؤ ذرا - لالہ بدلو کئی تھان ترٹے سے اٹھا لائے - سوتی کاشانی بوٹی دار - باغ و بہار انور نے کئی تھان دیکھے - خوب دیکھ بھال پوچھا دام -

لالہ - گزون کے حساب بتاؤن یا تھان کے دام -

بھئی گزون کے حساب بتاؤ - مگر لالہ جھوٹ کم بولنا - لالہ نے قہقہہ اڑایا - ہجور ہماری دکان مین ایک بات ہے سوا دوسری نہین کہتے کون میل پرسند ہے - انور نے ایک تھان پسند کیا اسکی قیمت بتاؤ سنیے کھداوند - جی جیسے چیجے جی چیسے نہ دیجیے - جی اکھتیار ہے پل دس روپیہ گج سے کم نہ ہوگی این! دس روپیہ گز میان خدا سے ڈرو - اتنا جھوٹ - الٰہی توبہ - یار عزیز آخر خوف خدا بھی کچھ چیز ہے - اچھا تو پھر آپ بھی کچھ بڑھاؤ - ہم چار روپیہ گز سے ٹکا زیادہ نہ دینگے میان آزاد کیا کہتے ہین - برادر اول بہا شک بہا انور نے جھڑک کر کہا بس آپ چپکے بیٹھے رہین آپکو ان باتون مین ذرا بھی دخل نہین - شیخ کیا جانے صابون کا بھاؤ -

لالہ - تو چار روپیہ گج تو بجار بھر مین نہ ملے گی - اچھا آپ ہاتھ کے دام دیجیے - بولے کتنی کھریداری منجور ہے - دس گج اتار دون کیا خوب دام چکائے ہی نہین اور گزون کی فکر پڑگئی - اجی بتلاؤ ابھی - بھلا کسی اپنے کو دیجیے گا - ہم ایک گھاک ہین اچھا صاحب پانچ روپیہ گج دیجیگا یا اب بھی چھا ہے - نا میان بڑی مہنگی ہے - خیر خاطر ہے سوا چار سہی - سے بس پانچ گز اتار دو لالہ نے ناک بھون چڑھا کر پانچ گز مخمل اتار دی اور کہا آپ بڑے کڑے کھریدار ہین ہمین گھاٹا ہوا - پھر کھائی ہاتھ آپ کو کیا بھیجتے ہل ان دامون مین شہر بھر مین نہ پائے گا -

آزاد - بھئی قسم ہے خدا کی میرا ایسا اپنا تو پھنس ہی جائے وہ غچا کھائے کہ عمر بھر نہ بھولے -

انور - اجی ابھی آپنے دیکھا کیا ہے - آج تو شام ہوگئی - کل سہ پہر کو ہم آپ کو بازار کی سیر کرائین گے - دیکھیے گا کیا دل لگی ہوتی ہے یہ کہکر انور اپنے شفیق با لتحقیق کو اپنے گھر لے گئے -

تمھاری تیغ کا منھ چڑھ کے لے لیا بوسہ
کبھی نہ آپ سے ہم دبکے بانکپن مین رہے

میان آزاد کے تنور سینے مین تو حسرت کا داغ تھا اور خونناک دل درا باغ تھا - چہرے سے وحشت آشکار بشرے پر جنون کے آثار چشم خون چکان سینہ بریان - دن کو گریہ و زاری شب کو اختر شماری -

انور نے جو اپنے لنگوٹیے یار کی یہ حالت زار دیکھی تو گھبرائے کہ یہ ماجرا کیا ہے - ع - درمان ہو کہ درد لا دوا ہے + آزاد نے ایک آہ سرد کھینچ کر کہا - ؎

| | |
| --- | --- |
| دلبرے برد از دلم صبر و قرار | کز خوشش برقع بود صبح بہار |
| فتنہ جوئے آفت صبر و شکیب | نو گلے چشم خرابش عندلیب |
| زلف پرچین کردہ عمر دراز | نوک مژگان خاصۂ تصویر ناز |
| بند مجنت قع طرۂ گیسوے حور | طوق گردن مشرق صبح ہور |
| چشم جادو یش گر تسخیر جان | در نگہ ساز و تبسم راہیان |

اوسکی محبت۔ ادھر اُس شقی القلب سے مقابلہ جسم مین سکت نہین زور نہین طاقت نہین بھاگین تو قدم نہین اُٹھتے ٹھہرین تو پانوٗن نہین جمتے نہ جاے ماندن نہ پاے رفتن۔ ارد گرد ٹھٹ کے ٹھٹ جمع ہین۔ سب سمجھاتے ہین کہ آپ بانکے جوان۔ یہ دُبلے پتلے آدمی۔ آپ شیر غرّان یہ گرگِ مسکین بسہ

| | |
|---|---|
| بہ بازوانِ توانا و قوت سرِ دست | خطاست پنجۂ مسکین ناتوان بشکست |
| نترسد آنکہ بر اُفتادگان نہ بخشاید | کہ گر ز پای در آید کسش نگیرد دست |

انور نے بادیدۂ مطروح خلق خدا سے کہا کہ بھائی اسوقت میرا معصوم بچہ جان بلب ہو ہاے کیا جانے اسوقت کیسا ہوگا مین اُسکو نیم جان چھوڑ کر آیا ہون۔ ڈاکٹر کو بُلانے جاتا تھا کہ راہ مین اُنھون نے گھیرا۔ اب کسی صورت سے مجھے بچاؤ اکثر رقیق القلب آدمی یہ رقت انگیز تقریر سنکر رو دیے۔ اور سب کے سب دست تاسف ملنے لگے۔ مگر اُس دُھن کے پکّے نے ایک کی نہ مانی۔ خدمتگار سے کہا ایک ولایتی ہمین دے دوسرا اُنکے حوالے کر۔ اُنھون نے پھر بگریہ وزاری سے کہا کہ مرد خدا میرا پیارا بچہ میرے خاندان بھر کا چشم و چراغ میری آنکھون کا نور میرے دل کا چین اسوقت حالت نزع مین تھا ہاے ہاے خدا جانے اُسپر اب کیا گذرتی ہوگی۔ بھائی مجھپر رحم نہ کرو اُس معصوم پر تو رحم کی جا ہے وہ سر پھرا لے تیرا بدل کر سامنے آن کھڑا ہوا اور پھر خوب ڈکار کر کہا چُپ بزدل زنانہ ستری آ چوٹ کے سامنے۔

اتنے مین کسی نے انور کے گھر پر خبر پہونچائی کہ میان سے خانہ جنگی ہوگئی تلوار چلگئی۔ آپ جانین جتنے آدمی اُتنی ہی زبانین کسی نے کہدیا کہ چرکا کھایا اور گردن کھٹ سے الگ ہوگئی یہ سنتے ہی انور کی بی بی دو تہر تڑپنے لگی الگ دہ ہائے

لوگو دوڑو وا رے مجھپر بجلی گری۔ ہاے مین جیتے جی مرمٹی ہیرے مرتاج کا سر خاک مین لوٹتا ہے۔ ہے ہے اُسکی گردن سے خون کے شرارے بہ رہے ہین یہ کہکر عین حالت بحرانی مین پلنگ سے جھپٹ کر خوب چلا چلا کر روئی اے میرے بچے اب تو یتیم ہوگیا اے تیرا باپ داغ دے گیا۔ ہاے مین اب کہان جاؤن اُس ماگے کو کہان پاؤن۔ ہاے میرا سہاگ لٹ گیا۔

بیچاری عفیفہ دیوانی کی طرح سر ٹکراتی پھرتی تھی اور تمام عالم اُسکی نظرون مین تیرہ و تار تھا۔

میان آزاد یہ خبر پاتے ہی تیر کی طرح زن سے دوڑ گئے دیکھا تو وہ شقی شمشیر اصفہانی لیے فیل مست کی طرح چنگھاڑ رہا ہے میان آزاد خود بڑے بنوٹیے تھے۔ جھٹ سے جھپٹ کر وہ تلوار سر وہی اپنے قبضہ مین کی اور انور کو ہٹا کر یہی تیرا بدل تھامے سامنے جا ڈٹے وہ تو جوش جوانی اور دعوی ہمہ دانی کے نشہ مین سرشار تھا پہلے ٹھمکی کا ہاتھ لگانا چاہا مگر آزاد نے خالی دے پھر ڈپٹا اور چاہا کہ چاکی کا ہاتھ جمائے مگر یہ آٹے ہوگئے وہ پھر جھپٹا چاہا کہ رانی کی چوٹ دے مگر یہ ٹھمکی کی طرف جھکے تو اُسکا ہاتھ آگے نہ بڑھا۔

آزاد۔ چند انگلی وکسی اپنے گنوار کو یہ اُڑن گھائیان بتانا تیرے مقابل مین چھکّے چھوٹ جائین تو سہی۔ ہان ہان آ چوٹ پہ چوٹ ستانے کی سند نہین۔ دیکھیں کس کے ہاتھ۔ وہ رنجک چاٹ گئی اتنے مین وہ بانکا جھلا کر جھپٹا اور گھٹنا ٹیک کر الٹ کا ہاتھ لگانے ہی کو تھا کہ آزاد نے تیرا بدلا اور توڑ کیا۔ مونڈھا مونڈھا تو اُسے بچایا مگر آزاد نے ساتھ ہی پھینکا وہ تلا ہوا بھرپور ہاتھ جمایا کہ اُس کافر شقی کا بھنڈا ایک کھل گیا۔ اور فیل تن دارا کر دھم سے زمین پر آرہا۔ میان آزاد کو سب نے گھیر لیا

بیٹھے ہین گھر ہے یا شہر خموشان ۔ مکان ہی یا گنج شہیدان آپنے
تین اُنکی ممانی کو ٹوک کر بولین اب چوڑیان پہنو ۔ چوڑیان ۔ اور
بہو بیٹیون مین دب کر بیٹھ رہو ۔ وہ مو اور گو رکر دروں باتین
سُنا گیا اور بچے پہر بھر تک اول فول بکا کیا اور تمھارے
ماموں بیٹھے سب سُنا کیے ۔ دیکھی تیری کالپی اور بادون پورے
اجاڑ ۔ بس بس ۔ پھیری منھ پر بوئی تو کریگا کوئی ۔ جب
شرم ہی نگوڑی بھون کھائی تو پھر کیا ۔ بڑے مردوے بنے ہین
یہ نہ ہوا کہ موے کلجبھے کی زبان دست پناہ سے نکال لین
الٰہی خیر انھون نے تو بانکون کے بھی کان کاٹے ۔ بلا کی عورت
ہی ۔ یہ خم دوم ۔ بانکے کے بھانجے کو جوانی کا زعم طاقت کا غرہ
شیر خشمگین کی طرح بپھرا ہوا باہر آیا ۔ ماموں جان آج آپسے
کس سے گلخپ ہوئی جلد بتایے ورنہ مین ہیرے کی کنی
کھا لونگا ہمارے بانکپن مین بٹہ لگ گیا ۔ عورتون تک
کی رگ حمیت جوش زن ہوئی اور آپ چپکے بیٹھے سنا کیے
واللہ عزت ڈوب گئی لےساز بر لے خدا اُسکا نام تو بتایے
قسم جناب امیر کی ابھی آنتون کا ڈھیر ہو ۔
ماموں صاحب ۔ بھائی وہ ایک شریف زادہ ہی مین اُسکا
قرضدار ہون ۔ اگر دو باتین اُسنے سُنائین بھی تو کیا اور وہ
ہے ہی بیچارہ کیا ۔ وہ پدی مین شہباز ۔ وہ دُبلا پتلا آدمی مین
جوان طناز ۔ لوٹنے کا موقع ہوتا تو اسوقت اُسکی لاش نہ پھڑکتی
ہوتی مجھے جانتے نہین کیسا محرور المزاج مغلوب الغیظ ہون
کبھی تو ناک پر بیٹھنے نہین پاتی ۔ بے غصہ تھوک دو ۔ جاؤ
کھانا کھاؤ ۔ آج میٹھے ٹکڑے پکے ہین قسم خدا کی جبتک
اُس شمر کا خون نہ پی لون تب تک کھانا حرام ہے ۔ بیٹھے گرد و غبار
آپ سے تھے لگا ئیے یہان زندگی تلخ ہی ۔ الغرض یہ طیش
مین آئے کہ جل ہی کوٹے ہوئے ۔ ماموں نے لاکھ سمجھایا ۔
مگر یہ ہوا کے گھوڑے پر سوار رہے ۔

اب ادھر کا حال سُنیے کہ انور جو اپنے گھر پر پہونچے تو دیکھتے
کیا ہین کہ اُنکا لڑکا تڑپ رہا ہے ۔ ہائین ! یہ کیا ! خیریت ہے ۔
لونڈی نے کہا میان کیا بتاؤن ۔ بھیا یہان کھیل رہے تھے کہ
(کہ) کا لفظ کہکر وہ کچھ اور کہنے کو تھی کہ انور نے چلا کر کہا
اُف غضب ہو گیا ۔ معلوم ہوتا ہے وہ سفاک طیش کھا کر آیا
جب مجکو نہ پایا تو اُس معصوم بچے پر ہاتھ صاف کیا ۔ آزاد کے
حواس غائب اری بدبخت جلد بتا ۔ خیر تو ہے ۔ ہان ہان سُنیے
تو سہی ۔ بھیا یہان کھیل رہے تھے ۔ بچھی نے کاٹا بڑی دیر سے
بچہ تڑپ تڑپ کر لوٹ رہا ہے ۔ اتنے مین میان انور کی نامہ بر
مخدرہ نے اپنے شوہر کو سب حال بتایا اور آنسو بھر لائی ہاتھ
جوڑ کر گڑگڑاتے کہا کہ (ڈاکٹر کو بیک کے بُلا نہین لاتے)
آزاد کو لڑکے کے پاس بٹھا کر میان انور ہسپتال چلے کہ
جھٹ پٹ ڈاکٹر کو بلائین ۔

اب سنیے کہ راستہ مین نیا گل کھلا ۔ پچاس قدم بھی انور نہ گئے ہونگے
کہ سامنے سے اُس بانکے کا بانکا بھانجا آ نکلا ۔ آنکھین چار ہوئین
دیکھتے ہی شیر ببر کی طرح ڈکارا ۔ بس اناڑی بس ۔ تیری عمر کا
پیمانہ لبریز ہو گیا ۔ ابھی ابھی کاسۂ سر خاک و خون مین لوٹ رہا ہوگا
ہمارے ماموں کو صلواتین سُنانا بڑھ بڑھکر باتین بنانا ۔ بانکون کے
منھ چڑھنا اُستادون سے بھڑ پڑنا خالہ جی کا گھر نہین ہی ۔ ہلا اور
مین نے ہاتھ دیا ۔ بڑھا اور مین نے کوچے کاٹے انور بیچارے کی
حیرانی و پریشانی ناگفتہ بہ ۔ اُدھر نور بصر اور لخت جگر کی وہ حالت
سقیم بیچارے معصوم بچے کا تڑپنا بلبلانا ۔ بیوی کا رونا تلملانا
اعزا اقربا کا بکا و بین ۔ ادھر یہ سیون لاحول و سیہ لا کا شور و شغین

بلبل بعدل برنگ گل چو بند قبا / زو دل شور در جہان و پنہانی کسیست
بستۂ محفل لب پروانہ سوز چو کباب / سیخ آہ آتشین شمع شبستانی کسیست
رشتۂ بر سفے کار زخم دل افتاد آہ / کار خود در پردہ سازد چشم فتانی کسیست
روی آسایش ندارد از صد دوش نظر / یا تو عاشق صحبت دگر بہانی کسیست

حاضرین جلسہ بادۂ گلرنگ کی ترنگ مین ایسے مست ہوے کہ سر و پا کی خبر نہین دنیا و مافیہا سے بیخبر -

اتنے مین اُن زندان مے آشام مین سے ایک نے دوسرے کی ناک پکڑی دوسرے نے تیسرے کے کان اُمیٹھے تیسرے نے چوتھے کی گت بنائی چوتھے نے پانچوین پر چپت جمائی - پانچوین نے چھٹے کے جان نثار سید کیا چھٹے نے ساتوین پر دو تھپڑ دیا - یہ ہو ہی رہا تھا کہ سب بھڑ بھڑا کر اُٹھ کھڑے ہوے مگر پانون لڑکھڑائے - دھم دھس - ارارا دھون - دو قدم چلے اور زرہ ڈھک گئے - آزاد اور انور وہان سے جھپٹ اُٹھے تو راہ مین یون باتین ہونے لگین

آزاد - اس شراب خانہ خراب پر لعنت خدا - الٰہی توبہ الٰہی توبہ آجتک ہمنے نباہی توبہ - آیندہ خدا حافظ و ناصر ہے -

از مے گل مقصود نہ چید ست کسی / ہرگز بمراد ے نرسید ست کسے

انور - اجی حضرت آپنے شرفا کی صحبتین نہین اُٹھائی ہین اُنکی آنکھین ہی نہین دیکھی ہین -

گر بادہ خوری تو باخردمندان خور / یا با صنمے لالہ رخے خندان خور
بسیار مخور رفاش مکن در دسلا / کم کم خور و آہستہ خور و پنہان خور

الغرض دونون یار گھر پہونچے - اور لمبی تان کر خر خراٹے لینے لگے

## ضرورت ہی ایک جورو کی

انور مع اپنے رفیق اور خلیل یا شفیق عالی نژاد و فرخ نہاد میان آزاد کے ایک دن اپنے باغچۂ فرحت افزا و نزہت افزا مین بیٹھے ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا کھا رہے تھے مگر ... آزاد ... تھے

کہ ایکدفعہ ہی ڈاک کا ہرکارہ ہری وردی پھڑکائے لال لال رنگیا جامے خاصہ ٹیان بنا ہوا اسامنے سے آن موجود ہوا جھک کر سلام کیا اور ایک اخبار دیکر لمبا ہوا - اتنے مین انور کے ایک اور لنگوٹیے یار المتخلص بہ بہار تشریف لائے علیک سلیک اور مصافحہ و معانقہ کے بعد ایک کرسی پر وہ بھی ڈٹ گئے انور نے جھٹ پٹ اخبار کھولا - عینک لگائی اور بڑے غور سے پڑھنا شروع کیا - پڑھتے پڑھتے صفحۂ آخر پر نظر پڑی تو باچھین کھل گئین چہرہ گلنار مزاج زعفران زار -

بہار - اللہ اللہ اسوقت حضور کھلے ہی جاتے ہین جامے مین پھولے ہی نہین سماتے - کیا پڑا پایا -

آزاد - ہم بتائین اور وہ پتے کی بات بتائین کہ حضرت بھی وجد مین آئین کسی معشوق پری وش کی آمد آمد ہوگی اسوقت ہی نہ کہو گے سچ کہیے گا کیا چتونون سے تاڑ گیا - واللہ ذہن کا بخارہ کھلا ہوا ہی قربان اپنے اُستاد کے کیا دور کی کوڑی لاتا ہون ہمنے سب پاپڑ بیلے ہین -

کوچۂ عشق کی راہین کوئی ہمسے پوچھے / خضر کیا جانین غریب اگلے زمانے والے

انور - حضرت آپ تو عاشق تن آدمی ٹھہرے جب دیکھو عشق کے پیچ مین بندہ اس کوچے سے منہ مونہ بھاگتا ہی - تبان زہرہ تمثال حسن لا یزال عاشقی معشوقی کا خیال آپ ہی کو مبارک رہے بندے کو یہ مرض ہی نہین ہے - اسوقت ایک اشتہار پڑھکر باغ باغ ہوگیا - خدا نے چاہا تو اسی اتوار سے مین بچون لگی مین ہون - اشتہار سنیے تو آپ خود ہی سمجھ جائیے گا ملاحظہ ہو نوٹس

Wanted

An Arabic Professor for the Nasirpur College Pay Rs 200 for particulars Apply to the Principal.

کوئی ریشہ ٹھوکتا ہو سکوئی ڈنڈ ملتا ہو - انور لپکتے ہوئے گھر گئے بی بی کی باچھیں کھل گئین گویا مردہ جی اُٹھا لڑکے کو بھی افاقہ تھا

ہمارے حبیب لبیب ادیب - اریب - شوربخت بدنصیب دشت رہ نوردی کے گردباد میان آزاد کو وہ پیاری پیاری صورت گورا گورا مکھڑا - زلف چلیپا لب لعل شکرخا جو یاد آیا تو کلیجہ دھڑ دھڑ کرنے لگا - دل مثل سیماب بیقرار آنکھین جنار کی طرح آتش بار درد دل کی چمک غضب ڈھاتی تھی وہ نور کی صورت ہر دم آنکھون مین پھر جاتی تھی - سے

بڑھتی جب دل کی بیقراری

پڑھتا یہ غزل بہ آہ وزاری

| | |
|---|---|
| کیا حال ہو گیا ہو دل بیقرار کا | آزار ہو کسی کو الٰہی نہ پیار کا |
| مشہور ہی جو روز قیامت جہان مین | پہلا ہی وہ میری شب انتظار کا |
| اس سال دیکھنا ہی وحشت کے ولولے | آیا ہی دھوم دھام سے موسم بہار کا |
| راہ اُنکی تکتے تکتے یہ مدت گذر گئی | آنکھون کو حوصلہ نہ رہا انتظار کا |

مقطع ہنوز پڑھنے نہ پائے تھے کہ انور نے بات کاٹ دی میان اس عشق کا بُرا ہو جسنے تم کو دین و دنیا ایک کا بھی نہ رکھا - آزاد نے کہا حضرت اس کوچہ سے حضور واقف ہی نہین - کوئی میرے ہی سے پوچھے کہ مجھ پر کیا گذرتی ہی مین عاشقون مین لاجواب وہ حسن و جمال مین انتخاب اور اُسپر طرہ شباب - سے

| | |
|---|---|
| یاد زلفے سوخت خون در جگرم | بوئے عنبر میدہد خاکسترم |

گو ایک دفعہ پہلے بھی ایک بت شوخ و شنگ کے طرۂ شبرنگ اور لیلۃ المعراج گیسو مین دل اٹک رہا تھا مگر - سے

| | |
|---|---|
| تازہ در مغزم شرابی ریخت عشق | روغنم با شعلۂ آمیخت عشق |

انور نے دیکھا کہ یہ بالکل دیوانے ہی ہوئے ہین کہنے چلو ذرا بہلا [illegible] خانۂ دشت دل وہ اور شیشۂ جنون چکنا چور ہو دل مین

ٹھان لی کہ انکے سوا کوئی علاج ہی نہین اور انکا ایسا کچھ سودائی مزاج ہی نہین بغیر ٹال ٹول کرے چلے تو چلتے چلتے ایک باغ مین پہونچے یہ دونون دن سے پھاٹک مین داخل دیکھتے کیا ہین کہ ایک شامیانہ بصد ترک و احتشام نصب ہی اور اُسمین یارہ نوجوان بیٹھے رنگ رلیان منا رہے ہین مگر تخلیے کی صحبت ہی انور نے کہا یار کہ مخل نہو - نظر سے اوجھل کیفیت دیکھنے لگے واہ واہ واہ عجب لطف ہے ہندو بھی ہین مسلمان بھی ہین - مگر شراب بے تکلف لنڈھائی جا رہی ہی - آزاد کو دل کو اونٹ نہین سوجھتا تھا مگر میان انور نے اتنی دور سے تو بلون کے لبل کو پڑھنا شروع کیا - دیر اگا گ نیک - اولاد تمام جن نشا [illegible] ارش - ہو سکی - کیا خوب یہان تو دور چل رہا ہی بڑے بڑے باجی اور شیخ شراب ناب کی چسکی لگا رہے ہین - ایک ہندو بیچارہ نیا پھنسا تھا پہلے تو جام شراب لیتے جھجکا مگر ایک اور ہندو نے جو اُس وقت ساقی بلکہ پیر مغان بنے تھے کہا کہ کچھ سودائی سے ہوا ہے یہ نرل گنگا جل ہی پیتے ہی سیدھا بیکنٹھ پہونچ جائیگا چلئے وہ غٹ سے نگل گئے ایک مسلمان نو آموز تھے ڈرتے ڈرتے ایک ایک گھونٹ پیتے تھے مگر ایک شیخ صاحب نے ٹھوکا دیا - اور کہا پی بھی جاؤ میان - سے

| | |
|---|---|
| شراب ایک ہی سندان کی ہو کہ گو ترکی | اک اپنے واسطے زاہد حلال کرتا ہے |

تیجیے وہ بھی کھٹ سے اُڑا گئے بڑی دیر تک دور چلا کیا جب سب کے سب نشے مین چور سرمست و مخمور ہوئے تو ایک پری وش کو بُلایا کچھ دیر تک چہل کی باتین ہوا کین بعد ازان اُسنے یہ غزل گائی اور محفل بھر کو وجد مین لائی - سے

| | |
|---|---|
| طوف گلشن شہ گلگون گل پیمان کسی ست | سنبل نیم زلف پریشان کسی ست |
| شیوۂ غنچۂ نغمہ پاوئی کسی ست | مرہم خستگان خستگان کسی ست |
| شب بر وڈ آئینہ سینہ کہ کنم | [illegible] |

ہمکو سخاوت میں حاتم شجاعت میں رستم حسن میں یوسف ثانی
حکمت میں ارسطوے یونانی شاعری میں لاجواب۔ نثاری میں
انتخاب بنائے منہ پر خوشامد کہ حضور ایسے اور حضور کے باپ ایسے مگر
پیٹھ پیچھے گالیاں دے کہ اس ان پڑھ نا تجربہ کار کو میں نے خوب ہی بنایا
بیگر سے اعلان کریں کہ (ضرورت ہی) ایک بٹیر کی جو بڑھ بڑھ کر لات
لگاتا ہو اور اچھے اچھے بٹیروں کو پالی سے نوک دم بھگاتا ہو۔
(ضرورت ہی) ایک مرغ کی۔ مگر ڈنڈیل ہو۔ تنا ہوا جوڑا اچھا تا
گتھ جائے تو حریف کو پیٹھ نہ دکھائے۔ بلکہ خون رلائے اور
چھکے چھڑائے۔ سوایا مارے۔ ڈیوڑھا مارے (ضرورت ہی)
ایک مینڈھے کی جو پہاڑ سے ٹکر لڑنے میں بند نہو اور بھڑے
تو دس بیس پہلوانوں سے بھی نہ رک سکے (ضرورت ہی) کھیلنے
کے لیے ایک جغادری بندر کی۔ مگر اینٹھا سنگھ ہوں۔ لال چقندر
(خاصہ مچھندر) حضرت اور تو باتیں ہیں لیکن ہمیں اسوقت اپنی
ضرورت یاد آگئی بھائی از برائے خدا چھپوا نہیں دیتے ضرورت ہی
ایک جورو کی چالاک اور چیت۔ خط و خال۔ نک سک سے
درست شوخ و زبان دراز ہو۔ جوان ہو طناز ہو ہزاروں میں انتخاب
لاکھوں میں لاجواب۔ اٹھتی جوانی عنفوان شباب ہو مگر بلا کی
چنچل ہو کبھی ہنسی ہنسی میں اِ جناب کی چپت گاہ پر دھول جمائے
کبھی بعد ناز ٹوپی چھین کر چپت جڑے۔ کبھی روٹھ جائے
کبھی گدگدائے۔ بخیل ہو ورنہ ہم سے نباہ نہ نبھے گی۔ گاودی
نہ ہو سن رسیدہ نہ ہو۔ شجرفی چہرہ ہو ہرن کے ایسے ہاتھ پاؤں
ہرن کی ایسی آنکھ۔ لیکن قد تاڑ کے برابر نہ ہو کہ ہمکو پاڑ باندھنے
کے لیے مزدور بلوانے پڑیں۔ بندہ پست قد آدمی ہے اور شرط
یہ ہو کہ کھانا پکانے میں استاد۔ سینے پرونے گل بوٹے بنانے
میں یکتا ہو۔ لیکن سو ہنر کی [illegible] شکایت نہ رہے اور صنعت

معدہ کا عارضہ ضرور ہو۔ ہلکی پھلکی دو چپاتیاں کھائے تو تین دن میں
ہضم ہوں۔ سادہ مزاج ایسی ہو کہ زیور گہنے پاتے سے مطلب ہی
نہ رکھے سادگی ہی جوبن دکھائے اور یہ بھی شرط ہے کہ مذہب کے
ہاتھ نہ لگ گئی ہو خدا کو واجبی ہی واجبی مانتی ہو مگر ہانڈی
کی تاک میں ہر دم رہے۔ خط نسخ جام شراب پیئے اور
ہم میلے ٹھیلے بھی نجانے دینگے۔ اور محلے کی کسی عورت کو بھی
نہ آنے دینگے اور یہ بھی یاد رہے کہ چھریرا بدن ہو۔ نزاکت سے
آنچل کا بوجھ نہ اٹھا سکے کمر لچک جائے گردن بل کھائے۔
ہنس مکھ بھی ضرور ہو روتے کو ہنسائے۔ مگر یہ نہیں کہ پھٹی جوتی
کی طرح موقع بے موقع محل بے محل دانت کھول دیے۔ ہاں اور لڑاکی
ہو۔ ورنہ اجیرن ہو جائے گی طرار ہو۔ مکار ہو۔ عیار ہو۔ ستمگار ہو
طرحدار ہو۔ بلغ و بہار ہو۔ وہ رنگیلی چتون۔ وہ بانکی ادا کہ
بیساختہ زبان سے نکل جایا کرے (تیری بانکی ادا نے مجھے مارا)
گانے بجانے کو عیب نہ سمجھتی ہو بلکہ وقت بے وقت تھرکنے میں
عار نہو۔ لیکن چال بھونڈی نہو بھدے پاؤں نہ پڑیں جب چلے
اٹھلا اٹھلا کر درخواستیں کھٹا کھٹ بندۂ درگاہ کے پاس
آئیں مگر ٹکٹ چسپاں نہونگی تو بیرنگ واپس۔ مگر یہ کہ صاحب
کے رخ انور پر ریش مبارک نہو۔

آزاد۔ اور تو خیر۔ مگر یہ ڈاڑھی کی ٹیک کڑی شرط ہو بھلا کیوں
صاحب عورتیں بھی ریش انگیز یا جھاڑ دار ہوا کرتی ہیں
یہ انوکھی بات بتائی اچھی قید لگائی۔

بہار۔ واہ معقول۔ آپ کیا جانیں۔ ابھی قبلہ یہ نکاح کی شرطیں
ہیں احتیاطاً شرط ہے۔ جب شرطیں ہی کرنے پر آئے تو کوئی بات
اٹھا کیوں رکھیں کہ پیچھے پچھتانا ہو۔ آنکے [illegible]
[illegible] ہاتھ میں ہو۔

کی طرح بجتا تھا اسماعیل کان ہو میان کی حمق تو کوڑی کی
ٹھیک ہین بھرتے تھے آج باتین بناتے ہوے اب برت کی تفعلی
کھا جیئے یہ آپکا سر ہو یا ٹھوکا سر پوش بہت تڑا ئیے نہ ورنہ
نیچے لٹکا ئینگے - بھئی کیا بے تکی اڑائی - واہ میان کا تلازمہ تو رہا جاتا
تھا اب اسکو چھوڑیے اب بے تکی ہونے لگی چل سنک - آئیے پان کا
تلازمہ ہو بھئی واللہ کیا خوب بنگلہ ہی - دساور سے مال آیا ہے -
میرے ہونے کا پان خوب پکتا ہی - بہت چبا چبا کر باتین نہ کیجیے
آج تو ہین سرخرو رہا - آپ سبز بخت ہین - ذری کیوڑی سنگھا کو
تو بلانا - برگ سبز ست تحفۂ درویش * آپکے پانون کا پان
کیا ہی کیا جلبی جیری باتین ہین - مین تیرا یار کتھا - این! یہ کیا
حضرت یہ کتھے کا تلازمہ ہو - لاحول ولا - بس لگے بے تکی اڑانے
آیئے گانے بجانے کا تلازمہ ہو واہ بندہ نواز کیسے آج تار برقی
کیا ہو طبیعت ناساز ہو - آپ مستان شاہ ہین دنیا کے پردے
پر ایسا کبھی نہ ہوگا - کیا بیوقت کی شہنائی بجائی ہو - بیتال بجیسی
پڑھیے بھئی تمھین قسم ہے آپکے گلے مین توڑا ڈال دو -
دیکھیے دہل بجائیے گا اب لایا تب لا ہم اپنا دیس بھول گئے -
جنگل کی دھن ہو یہ سرہی یا تو بنی - اب مین تمھین کان نہ ملتون
اچھا راگ لائے بھئی اپنی اپنی ڈفلی اپنا اپنا راگ - بس بس
تانت باجی اور راگ بوجھا - بیوقت کی شہنائی ہو - واہ یہ ہوئی
ہو - چلو خوشی کے شادیانے بجاؤ کہین لونڈے تالیان نہ بجائین
وہ تالی پیٹا ان کو عزیز ہو یاد کرو بے بجاؤ کی پڑنے لگیگی آدمی ہے
یا گھنگھرو - اپنا تو گھیان ہوگیا - آیئے اب کھانے کا ضلع ہو
بھئی ذرا بچا ان سے آشنا مصطفیٰ یا ستا آپ کی دال نہ گلنے کی
یہی چیزین [illegible] آپ کے غیب دان ہو - ستم تو ماش کا
[illegible] ہوتے جاتے ہین [illegible] پکانے [illegible] چاول لگاتے

ہین - آپ کے منہ مین گھی شکر - ابھی کھچڑی پک رہی ہو کچھ دال
مین کالا کالا نظر آتا ہو - جاؤ ہنڈیا چڑھاؤ - آج تو پانچون گھی
مین ہین اور سر کڑھائی مین - آپمین پوری نہ پڑے گی - اب سیر گشتی
کیجیے - اب کی ہولی مین شیر ملین کھائی تھین یاد ہون تو تمھاری
بوٹیاں ہی چبا جاؤن -

میان آزاد نے جو دیکھا کہ اب یہ سب کے سب جھک مارنے
لگے تو وہان سے چل کھڑے ہوے اجی حضرت ذرا سنیے
تو سہی - بس اگر ہوس ست ہین قدر بس ست لاحول ولاقوۃ - بس تضیع
اوقات سے فائدہ ایک کہتا ہی چل سنک دوسرا کہتا ہی تیرا سر
کڑھائی مین مفت مین بیہودہ بکنے سے فائدہ قبلہ یہ تو دل لگی کا
وقت ہی ہو علما فضلا شعرا کملا کے سامنے تھوڑے ہی یہ باتین
ہونگی - ہم نے ہمکو کوئی گھس کھدا سمجھے ہین بس رخصت -

میان آزاد ایک روز سیر گشت کرتے ہوے ایک محلے مین
جا نکلے تو سنتے کیا ہین کہ ایک شخص کراہتا اور غل مچا مچا کر چلاتا ہی
ہاے مرا ہاے مرا - ہاے جان گئی - باپ رے باپ یا خدا بچائیو
اف اف لمے لمے - ارے کوئی دوڑو خداوندا موت دے - یا الٰہی
میری سن لے اف اف ادھر انکے کان مین جو بھنک پڑی تو آواز کی
سیدھ پر چل ہی تو کھڑے ہوے - دیکھتے کیا ہین کہ ایک ضعیف
آدمی فقیانوس کا بچھونا کھٹ پر لیٹا ہوا سسک رہا ہے
مگر چہرے سے موت کے آثار پائے جاتے ہین آنکھون سے بجے
اشک رواں ہین انھون نے نبض پر ہاتھ ڈالا تو پتا ہی نہین
سینے پر ہاتھ رکھے تو کلیجہ دھڑ دھڑ کر رہا ہے - پوچھا مزاج کیسا ہی
صداے برنخاست - اشارے سے دریافت کیا کہ کیسے ہو - آنکھین بند
کرلی دو گھنٹے تک سسکتا رہا بعد ازان کھڑ کھڑا اور دلویکی سانس
بھرنے لگے ادھر کا تاثر تا تا مین مرغ روح قفس عنصری سے پرواز کر گیا

پہنچاب سمجھے خدا کی قدرت کہئے گا شرارت نہیں چلا رو چلی
چلئے ۔ دعوی بے دلیل کے مہمل ہوتا ہے ۔ بندہ بدیہی ثبوت دیگا
آپ تو جہان ذرا سی چڑھائی اور بس کہنا شروع کیا کہ سب
لیچ ۔ سب ہیچ ۔ پیر و پیمبر ۔ دیبی دیوتا بھوت پریت حور قصور
شیطان خبیث ۔ بہشت دوزخ تک آپ قائل نہیں لیکن
آج ٹھیک بنائے جائیے گا ۔ یہ کہکر وہ دونون اُس گانون کی طرف
چلے ۔ میاں آزاد تو دنیا بھر کے بیفکرے تھے ہی ۔ شوق چرایا
کہ چلو سیر دیکھ آؤ ۔ اچھی دل لگی ہوگی ۔ یہ بھی ان خیالات کی تیاریوں
کے جانی دشمن تھے اب کہان تو مسجد جاتے تھے کہ نماز دوگانہ نہ
پڑھین کہان بھوت چھکے کے دیکھنے کا شوق ہوا مسجد کو دور ہی
سے سلام کیا اور سیدھے سرا چلے ۔ ارے کوئی اکہ کرایہ کو
ہوگا ۔ کوئی اِکے والا ہے ۔ ارے میاں کوئی بھٹیارا اکہ بھاڑے
کریگا ۔ جی ہان کہان کو جائیے گا ۔ کہان کو ۔ سک جلدی پور
کیا دیجیے گا ۔ پہلے گھوڑا اکہ تو دیکھین ۔ گھر گھوڑا انخاس مول
وہ کیا کمانی دار اکہ کھڑا ہے اور یہ سرنگ گھوڑی ہے ۔ ارے !
توبہ ۔ مریل ۔ دُبلی پتلی ۔ ہڈی ہڈی گن لو ۔ یہ تو کہیں نو دن مین
اڑھائی کوس چلے گی ۔ کون ؟ یہ گھوڑی ۔ واہ حضور ۔ ہوا سے
باتین کرتی جاتی ہے ۔ بیٹھے اور رعد سے پہونچے واہ وا ۔ گھوڑیا کیا
ریل کا انجن ہے کہ چلتے ہی الوپ انجن ہوجاتی ہے ۔ اچھا کسو چار آنے
دینگے ۔ دھیلی کے پیسے لین گے ۔ میاں آزاد دوسری طرف چلے ۔
پھر پلٹے اچھا پانچ آنے ۔ ناہین خداوند ۔ سات گنڈے سے
کوڑی کم نہ لین گے ۔ اچھا کسو ۔ اتنے مین میاں آزاد نے ایک صاحب
سے پوچھا کیون حضرت اس گانون کو سک جلدی پور کیون
کہتے ہین ۔ بندہ نواز اسکی بڑی داستان ہے ایک صاحب تھے
شیخ جمال الدین اُنھون نے گانون بسایا ۔ اور شوق چرایا کہ

اپنا پورا نام رکھین شیخ جمال الدین پورا نام رکھا ۔ گنوار آدمی
شیخ جمال الدین کیا جانین ۔ اُنھون نے شیخ کا سک اور جمال
کا جل اور الدین کا دین کر دیا اتنے مین اکے والے نے
آواز دی کہ یکہ تیار ہے ۔ میاں آزاد جلدی سے اِکے پر سوار
ہوے اور اکہ کھڑکھڑاتا چلا ۔ اثنائے راہ مین اُنھون نے
پوچھا کہ کیون بھئی دن بھر مین کیا مل رہتا ہوگا ۔ اے حضور اب
رُجگار کہان صبح سے شام تک جوطلا چرندم پرندم ۔ دو ڈھائی
آنے جور رکھا گیا ۔ دو تین گنڈے گھر کے خرچ مین گئے دھیلے
پیسے کا سُلپھا تباخو اُڑا دیا ۔ پھر موچی کے موچی ۔ مہاجن کے
پچیس روپیہ چھ مہینے سے بیباک نہ ہوے اور جو کہین کچی مین
چار پانچ کوس لے گئے ۔ تو پٹھیان دھنس گئین بنجنی مال بھرے
ورے انجر پنجر سب نکل گئے ۔ دو چار رکے ہاتھ گئی ۔ اور میان
رُجگار تو تمھاری سلامتی سے تب ہو جب یہ ریل اُٹھ جائے ۔
اسنے سب رجگار لے ڈالے ۔ اب آپ ہی نے سات گنڈے
جلدی پور تک کے دیے کُل تین چکر لگا کر ۔ یہ تو رجگار رہ گیا ہے
مل مل کے پیسہ نکلتا ہے ۔ کوئی دو پونے دو گھنٹہ مین میان آزاد
سک جلدی پور پہونچے ۔ پتا و تا تو انکو معلوم ہی تھا ۔ سیدھے
چلے اور عامل کے مکان پر کھٹ سے داخل ۔ اللہ اللہ بڑی
بھیڑ ہے ۔ خلقت ہے کہ اُمڈی چلی آتی ہے ۔ عورت مرد ٹوٹے
پڑتے ہین تماشائیون کا تانتا لگا ہے ۔ ایک آدمی سے اُنھون نے
پوچھا کیا آج یہان میلا ہے ۔ ناہین میلا ٹھیلا ناہین ۔ ایک منشی کے لونڈے
پر آج پریت آئے ہے ۔ تو ن ھمارا وغیرہ سب دیکھے آؤ تو جان مین
ہان ہے دل لگی ۔ بس ایک گھنٹہ مین اُنھون نے اس حکیم و حکیم آدمی
کو ڈھونڈھ نکالا ۔ جو دعوی کرکے آئے تھے کہ بھلا ہم ہے
تو کوئی پریت بلا دے اور تنہا ایک گوشے مین

اور آپ فرماتے ہین دو مہینے کے اندر ہی اندر لڑکا ہے واللہ ہم سا
کیا تو خدا بھی لیتا ۔ اس فقرے پر یار لوگ کھلکھلا کر ہنس پڑے
وہ فرمایشی قہقہہ پڑا کہ کمرہ گونج اُٹھا اور شاہ جی کے اُڑے حواس
غائب ہو گئے ۔ دل مین تو کروڑون ہی صلواتین سُنائی ہونگی
بس حضرت کیا عرض کرون اُس جوار مین لوگ اُنھین معاذ اللہ
خدا سمجھتے تھے ۔ شاہ جی کبھی روپیہ برساتے تھے کبھی بے فصل
کا میوہ منگاتے تھے ۔ کبھی گھڑے کو چکنا چور کر کے پھر ثابت
کر دکھاتے تھے ۔ غرض کہ سیکڑون ہی اسیتھین یاد تھین مگر میان
میرے سامنے تو ایک نہ چلی ۔ نام سُنا تو ہکا بکا ہو گئے ۔ صورت
دیکھی اور تھرا اُٹھے جیسے ساہ چور سے اور سانپ مور سے
ڈرے ۔ میان آزاد نے مُسکرا کر کہا کہ واللہ ساہ اور چور کی اچھی
تشبیہ دی ۔ بھئی سنو آزاد ہم گنوار آدمی تین پانچ تو جانتے نہین
ہمین بات کرنا کیا آئے ۔ یار ہم تو دوست کے دوست
ہین مگر ایسے قابو چیون کے البتہ دشمن ہین ۔ جہان مین ہولن
بھلا کسی سدھو یا شاہ جی یا عامل کا رنگ جم تو جائے ۔ کیا
مجال ۔ رگید رگید کر اور رکھید رکھید کر مارون ادھ مرا کر دون تو
وجہ کیا مین تو زمانہ بھر کا نیارا رہا ۔ چھٹا ہوا اُستاد ۔ ایک ہی کائیان
ہون نہ ۔ مجھ سے اُڑ کر جائین گے کہان پہنچے پاتال تک کی تو
خبر مین لاؤن ۔ اور آسمان مین تھگلی لگاؤن جو بھلا وہ بیچارے
کیا ہاتھ صاف کر سکینگے ۔

یہ گفتگو ہو ہی رہی تھی کہ ایک صاحب نے پوچھا کہ کیون پیر و مرشد
آپ انگریزی پڑھے ہین ۔ میان آزاد نے کہا جی ہان کچھ تھوڑا بہت
جانتے ہین آپ اپنا مطلب کہین ۔ یا حضرت ایک مٹی کی ہڑ
کا تجربہ منظور ہے میری ہفتاد پشت پر احسان کیجیے ۔ ہتھو نصیب
انگریزی مین ترجمہ بنا کر لکھ دیجیے ۔ تنک مرچ لگا کر ...

تنک مرچ لگانا مین کیا جانون ۔ یہ کسی گنوار نٹ کھٹ سالے سے کہیے
ہمارے عنے کالج مین یہ علم پڑھا ہی نہین ۔

## مصاحبت

ہمارے ندیم با فرہنگ ۔ ہم سنگ دانایان فرنگ یعنی آزاد
فرخ نہاد میان آزاد کڑی کمان کے تیر کی طرح چل کھڑے ہوے
اور سیدھے ریل کے اسٹیشن پر پہونچے لگے پلیٹ فارم پر چہل قدمی
کرنے پل مارنے کی دیر ہوئی تھی کہ سامنے سے نور کا بکا نظر آیا
چکا چوند کا عالم تھا ۔ انکے کان کھڑے ہوے کہ این گل دیگر
شگفت ۔

اتنے مین دیکھتے کیا ہین کہ اغل بغل مشعل دستی روشن ادھر
مصاحبین رفقا خوشامد خورے لیمو نچوڑ بیچ مین ایک امیر کبیر رئیس
ابن رئیس بڑے ٹھسے سے آ رہے ہین ۔ بڑھو بچو دور باش و ادب
کی آواز بلند ہے ۔ سب کے پہلے اُس جھنڈ کی نظر میان آزاد پر پڑی
جو ہے اُنھین کو گھور گھور کر دیکھ رہا ہے ۔ یہ سو تت دشت مین جا نکلے
تو اور بھی ڈبل چال چلنے لگے ۔ رئیس کے مصاحبین سب حاضر جواب
تیز طبیعت زبان دراز فقرہ باز ٹھٹھول ضلع جگت مین طاق پھبتی
کہنے مین مشاق آوارہ گردی مین شہرہ آفاق تھے پھبتی نہ کہین تو
ذہن کند ہو جائے ۔ ایک نے کہا حضور دیکھیے گا یہ فرنگی بھی واللہ عقل
کے پتلے ہین ۔ آسمان مین انھون ہی نے تھگلی لگائی ذرا دیکھیے
تو بے پڑی کے چھوٹا موٹا انجن چبوترے پر چلا دیا ۔ دوسرا بولا
خدا کی قسم کیا لاگ ہے ۔ تیسرے صاحب نے فرمایا خداوند یہ چلتا پرزہ
ہے ۔ چوتھے ماشاء اللہ ! ذری اس دشت کو ملاحظہ فرمائیے گا
یہ احتباس یہ گرمی اور آپ سیاہ بانات کا دگلا ڈانٹے گھوم رہے
ہین ۔ پانچوان بادۂ نمانیت کے نشے مین جھوم رہے ہین چھٹا یہ چہکا
بلا چھیلے حالانکہ یہ نو نہ ہو با نگر نرا کا ریند ۔ ساتوان ماشاء اللہ

بلبلا رہے تھے ہیدا...

| سمجھے تجھے اپنے کوئی سرکوب بنی ہیں | فرعون کے لئے کوئی موسیٰ نہ آئیگا |
|---|---|

یہان اُستادون کی آنکھیں دیکھی ہین - پور پور مین چھیتی کوٹ کوٹ کر بھری ہی - ایک ایک پینچ کے دو دو سو توڑ یاد ہین - گھٹنون لڑ ولی ہانے کا نام نہ ہون محمن گیا کہ دم توڑے - ڈیتے کا تو کینڈا ہی اُسکا نہ تھا - گردن موٹی نہیں چھاتا چوڑا نہیں - بدن کٹا پٹا نہین کان ٹوٹے نہین - چتون سے تاڑ گیا کہ گھامڑ ہی - گردن پکڑتے ہی چُڑمُر کر ڈالا - مار اچارون شانے چت دھڑ سے زمین پر گرا - ارا ارا دھون - بہت بلون پر تھے بچہ جی - عامل کی دُم بنے تھے یلو ہی تو کرتا ہوگا قسم حسینؑ کی جان باتون کی ذرا بھی اصلیت ہو - کیسا پریت - کسکا بھوت کہان کی چڑیل سب ڈھکوسلا سب گپ مگر خلقت بھی کیا بھیڑیا دھسان ہی سُن لیا چاہین بس فوراً ایمان لائین - اور سُنیے ایکمرتبہ ایک بنے ہوے سدھ پلتھا مار کر بیٹھے اور لگے بکارنے کہ کوئی چھپا کر ہاتھ مین پھول لے ہم چٹکیون مین بتا دینگے - آگ لگ گئی واللہ شعلے بدن سے نکلنے لگے - مین نے کہا اچھا ہمنے پھول لیا آپ بتایئے تو سہی پہلے تو آنکھیں نیلی پیلی کر کے مجھے ڈرانے لگے - مین نے کہا میان عقل کے ناخن لو مین ان گیدڑ بھپکیون مین نہ آنے کا - یہ تیلیون کا تماشا کسی نادان کو دکھاوے بتاؤ بس بتاؤ تھوڑی دیر سوچ سانچ بولے زرد پھول ہی - مین نے کہا کہین ہو نہ زرد اتنا کہنا تھا کہ کہان پھول کا رنگ زرد بتاتے تھے کہان خود حضرت کا چہرہ مزرد ہوگیا - رنگ فق ہے - کاٹو تو لہو نہین بدن مین - پھر گھبرا کر فرمایا کہ ارے دھوکا ہوا سبز پھول ہی - مین نے کہا واہ بھی لال بجھکڑ کیون نہ ہو بھینس نہ کودی کودی گون یہ تماشا دیکھے کون - ہرا پھول آج تک دیکھا نہ سُنا مین نے کہا پھر گنگھت

اچھا شگوفہ چھوڑا - واللہ یہ نیا گل کھلا - واہ میں میرا شگوفہ کہ انکا گلاب سا چہرہ کمھلا گیا - تیوری پر بل پڑ گئے - باتین کانٹے کی طرح چبھنے لگین اور ادھر یہ - لوگون کو شگوفہ ہاتھ آیا ہو واللہ کولی کام سو وقت انکی بکلی دیکھتا اور مین جانے مین پھولے نہ سماتا تھا غنچۂ دل کھلا جاتا تھا - ان باتون سے اُنھین ایسا خار ہوا کہ گھبرا کے وہان سے بستا توڑ بھاگے - بحیم نے کہا اُستاد واللہ باللہ ایک تم کو اپنا ہمصفیر ہمدرد پایا - یار ہم بھی یہ سب معرکہ جھیلے بیٹھے ہین سب کھیل کھیلے ہوے ہین -

سنیے ایک دفعہ ایک صحبت مین جانے کا اتفاق ہوا تو کیا دیکھتا ہون کہ ایک نیم ملا خطرۂ ایمان لسان الغیب بنے بیٹھے ہین اور اچھے اچھے تربیت یافتہ اُنکا کلمہ پڑھتے ہین - پوچھا آپکی تعریف کیجیے ایک صاحب نے جو اُس مزور کا ایمان لا چکے تھے دبے دانتون کہا شاہ صاحب غیب دان ہین آپکے کمالات ظاہری و باطنی کے جھنڈے گڑے ہوے ہین - دس پانچ نے تو انکو آسمان ہی پر چڑھا دیا - مین نے کہا تو رندو اسے جھنڈے ہی پر نہ چڑھاؤن پوچھا کیون شاہ جی صاحب قبلہ یہ تو بتایئے کہ ہمارے گھر مین لڑکا کب تک ہوگا - شاہ جی سمجھے کہ یہ بھی بنے ہونگا ہی ہین - چلو انا پ شناپ بتا کر چونگا کرو اور رکھ لے مرد میرا اور میرے باپ دادا اور انکے باپ کے پردادا کا نام پوچھا یہان حافظے کی یہ کیفیت ہی کہ باپ کا نام تو اکثر یاد بھی رہتا ہو دادا جان کا نام کس ملعون کو یاد ہو مگر جو زبان پر آیا اول جلول بتایا تو حضرت فرماتے کیا ہین - بچہ دو مہینے کے اندر ہی اندر ہوا چاہتا ہی مین - شاہ صاحب قبلہ ذری سنبھلے ہوے - ابتو کہا ہاب نہ کیے گا دیکھیے مین جتائے دیتا ہون کیا خوب آپ ہ بیچ اچھی حضرت پا بخیر ہی - پچیس دن تو بننے کی شادی کو ہوے

[illegible] وہ مزاج دیکھو بہت جل گیا ہے جل جل کے [illegible]

| میاں آزاد | یہی خون ہی کیوں نہ پئے ہیں آنکھیں دکھا کے<br>میں ڈر جاؤنگا آنکھیں دکھائیے نہ مجھے | |
|---|---|---|

میاں آزاد۔ یہ گیدڑ بھبکیاں! ای کیوں نہو۔ شان خدا۔ آپ اور ہمیں گدا دین سُن اوگا وہی ہم گدا کھانے والے نہیں کیا کہوں ایک رئیس کے مصاحب نہیں ہوتا تو اسی دم مین گردن ناپتا۔ مگر کل تم کو ٹھیک بناؤنگا۔ یہیں ایک اور رفیق نے ڈپٹ کر کہا آپ ہیں کس بھکوے رئیس کے مصاحب۔ میاں آزاد نے کہا دیکھیے خداوند نعمت ایسے مصاحب ہیں حضور کے ایک تو حضور کے سامنے گدا دینے پر آمادہ ہیں۔ دوسرے پنجے جھاڑ کر پیچھے پڑ گئے۔ تیسرے نے آپکے دشمنوں کو بھکوا بنایا۔ چوتھے صاحب نے فرمایا کہ ہمارے آقا بھولے سادے آدمی ہیں اب کون نہیں جانتا کہ بھولا اور سادہ اس زمانے مین گاؤدی احمق گھامڑ سے مراد ہی۔ لاحول ولاقوۃ رئیس کو یہ کلمے ایسے بُرے معلوم ہوے کہ فوراً مصاحبوں کو للکارا جسنے بھکوا کہا تھا وہ تو کھڑے کھڑے موقوف ہوا کیوں بے نمک حرام یہ کیا بات چیت تھی۔ جسکا نمک کھائے اُسی کو بھکوا بتائے ابھی موقوف۔ انکو نکال دو۔ میاں آزاد نے (بہت خوب بیرومرشد) کہکر انکو تو اسٹیشن کے باہر نکالا۔ اب اُنکی شامت آئی جو سادہ مزاج بتاتے تھے۔ کیوں بے مردک ہم احمق ہیں بھولے ہیں گدھے ہیں۔ ابھی دفعہ ہو سامنے سے اگر ڈیوڑھی پر آیا تو [illegible] نے تو کہا ہی تھا کہ میاں آزاد نے [illegible] کر دیا تو وہ [illegible] کہ سر پر ایک بال نہ رہے گا۔ اُسنے بہتیرا [illegible] حافظ [illegible] کہکر آزاد نے انکی بھی گردن ناپی اور سٹیشن سے [illegible] آئے تھے ہم [illegible]

آئی حضرت کی باری آئی جو گدا دیتے تھے۔ ہاں جی کیا تم نے کہا تھا ذرا پھر تو کہنا۔ گدا دوگے۔ میری طرف دیکھو۔ گدا دوگے۔ الله الله اب آپ اتنے ہو گئے۔ کہ جسکو ہم نوکر رکھیں اُسکو آپ گدا دیں ہٹ سامنے سے ۔

میاں آزاد نے دیکھا کہ سب کے سب کا موقوف ہونا اچھا نہیں تو کس مزے سے کہتے ہیں۔ ای خداوند۔ انسے مجھسے مذاق ہوتا ہی جانے دیجیے۔ دیکھو جی تم کو رئیسوں کی ابھی صحبت نہیں رہی ہی۔ کوئی اپنے آقاے نامدار کے سامنے ایسا کلمہ منہہ سے نکالتا ہی۔ اب خطا معاف اور کدورت صاف کراؤ ہاتھ جوڑو قدموں پر ٹوپی رکھو۔ بیچارے نے ناچار ہاتھ جوڑے اور کانپتے ہوئے کہا خداوند قصور ہوا۔ از خردان خطا و از بزرگان عطا ۔

اب سنیے کہ میاں آزاد نے کہا چلیے حضور ہوٹل گھر دکھا دن رئیس گردون مدار مع مشعل دستی و رفقا چلے تو آزاد نے کہا حضور اگر میرا کہنا مانیں تو اس غٹ کے غٹ کو ساتھ نہ لے چلیں۔ ان لوگوں کو حکم دیجیے کہ باہر جہاں لکڑ دالا بیٹھا ہو وہاں ٹھہریں اور دستی گل کر دیا جائے۔ حضور تشریف لے چلیں۔ کمترین ہمراہ رکاب ہوا اور ایک خادم با ادب بس۔ اُدھر رئیس مع میاں آزاد مصاحب خاص اور خادم با ادب کے ہوٹل کی طرف چلا ادھر مصاحبین میں ہنڈیاں پکنے لگیں۔ واہ بھئی واللہ ہم سمجھے تھے کہ ہم ہی زمانہ بھر کے فقرہ باز ہیں مگر یہ ہمارے بھی چچا نکلے۔ آدمی کیا بلاے بے درماں ہے۔ یہ وہ کالی ناگن ہی جسکے کاٹے کا منتر نہیں ابھی سونگھ جائے تو انسان مٹن کر کے رہ جائے۔ ارے یار ہم جانتے تو اس بد بخت پر آج مزے ہی کیوں کہتے۔ کیا کہیں۔ شدنی شدنی دیکھو اتفاق آنکھوں میں رنگ چھایا ہے آتے ہی دو کو کھڑے کھڑے نکلوا دیا [illegible] کسی کی خطا معاف کرائی ایسے دخیل ہو گئے۔ اللہ سُنیے

کیا چہرہ نورانی ہے۔

میان آزاد نے دیکھا کہ بھبتیون کا گراب ہی بٹنے لگا۔ جسے دیکھو نئی سُناتا ہی۔ جو ہی وہ بناتا ہی تو پر پُرزے جھاڑ کر یہ بھی جواب ترکی بترکی دینے پر آمادہ ہو گئے۔ جیسے ہی ایک مصاحب نے کہا کہ ماشاء اللہ کیا چہرہ نورانی ہی۔ میان آزاد تڑسے بول اُٹھے واللہ اچھا غول بیابانی ہی۔ اب تک تو سیار اور سگ زرد بلاد شغال ہی دور دور سے ہو ہو کیا کرتے تھے اب بر مھو راکس بھی اسٹیشن پر آنے لگے۔ مین تو اس روشنی ہی سے تاڑ گیا تھا۔ کہ غول بیابانی ہے۔

مصاحب۔ اندھیرے مین بہت دور کی سوجھی۔

رفیق۔ اس کالی بانات کے دگلے پر مجھے دھوکا ہوا کہ گُم کے کھیت سے بنڈیلا نکل آیا۔

لیمو نچوڑ۔ ع۔ سب صورت لنگور ذرا دُم کی کسر ہے۔

میان آزاد نے اسکا مصرع اولی پڑھ دیا۔ ع۔ لاحول ولا قوۃ یہ کون بشر ہی۔ ایک اور صاحب نے آگے بڑھ کر پوچھا۔ اسم نا مبارک۔ میان آزاد نے کہا آپکا مزاج پلید؟ دوسرے نے قہقہہ لگا کر کہا کس کھیت کے ہو یہ بولے بھیڑیے کے بھاٹے سے کب نکلے بھی۔ رئیس کو میان آزاد کی باتین ایسی بھائین کہ پاس بُلوا لیا حضرت آپ اسوقت جو کچھ اڑ رہے تھے یہ آپ ہی کا کام ہے میان آزاد جھک کر ایک فرشی سلام بجا لائے۔ رئیس با توقیر تو امیر کبیر تھے ہی جس سے خوش ہوے دم کے دم مین نہال کر دیا فرمایا کہ آج سے آپ ہمارے ساتھ رہا کیجیے۔ خانہ احسان آباد بہت خوب ہمراہ رکاب ہون۔ جہان حضور کا پسینا گرے مین خون گراؤن۔ کوئی ٹیکھی چتون سے دیکھے تو آنکھیں پھوڑ ڈالون مصاحبون کو میان آزاد کا نوکر ہونا کانٹے کی طرح کھٹکا۔

ایک۔ (دبے دانتون) پیرو مرشد۔ استخارہ تو دیکھ لیں واجب آئے تو کیا مضائقہ۔

دوسرے۔ (جل بھنکر) خداوند بے سمجھے بوجھے کیونکر یہ رکھ لیے گئے۔ خدا جانے چور ہین اُچکے ہین۔ خونی ہین۔ یہ کون بلا اور یون صورت سے تو مرد آدمی سب ہی معلوم ہوتے ہین مگر کسی کے دل کا حال کیا معلوم۔

تیسرے۔ بیشک کیا چوٹون کے سر پر دو سینگ ہوتے ہین۔

چوتھے۔ حضور والا یہ ایک دفعہ جعلی دستاویز بنانے کی علت مین ماخوذ ہو چکے ہین۔

پانچوین۔ اجی یہ تو برف بیچا کرتے ہین۔ مگر واللہ اچھا نقشہ جمایا۔

چھٹے۔ خداوند انکی چشم ازرق پر نظر ڈالین یہ عین دلیل طوطے چشمی کی ہے۔

ساتوان۔ ناصاحب انکا یہان کہان ٹھکانا۔

میان آزاد سب کی ہانک سُنکر بولے۔ پیرو مرشد یہ سب چوٹے اُٹھائی گیرے ہین۔ جانبازون مین بندہ درگاہ ہی ہین! اچھا ایک کام نہ کیجیے اسٹیشن پر کوئی کام بتا دیجئے۔ دیکھیے کون حسن لیاقت سے انجام دیتا ہے۔

مصاحب۔ تو آپ تو ریل کے خلاصیون مین کام کر چکے ہین آپ سے اسین کون بھڑے۔

آزاد۔ اچھا حضور عرض مین کچھ سوال و جواب ہون دیکھیے ان سب کا قافیہ تنگ کر دیتا ہون یا نہین۔

اتنے مین ایک مصاحب نے جھلا کر کہا۔ اے واہی تباہی بولتے ہو مٹی مٹی لگائی ہی کہین مین ایک گستاخ دون حضور کیسا بھلا

ننھی ننھی بوندین پڑنے لگین اور پھر چشم زدن مین جھم جھم موسلادھار مینھ برس پڑا - آسمان پر ابر محیط ناپیداکنار اور سحاب پر سیر بحر کا دھوکا ہوتا تھا اتنے مین ہوا نے وہ زور باندھا کہ ٹہنیان پھٹ پڑین اُدھر برق نے چشمک زنی کی ادھر رعد گرجنے لگا پپیہے جلترنگ بجاتے تھے - سارنگ گاتے تھے کالی کالی گھٹا مین لال لال انگارا سی بجلی کا کوندنا ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے کسی حبشی کے جسم سے خون کے تراٹے بہ رہے ہین - یا کسی گنوارن نے مانگ مین سیندور بھرا ہے - یا سونا کسوٹی پر کسا ہے - میان آزاد ایک دکان مین دبک دبکا کے بیٹھے تھے جب پانی کسی قدر کھل گیا اور سبزے کا غبار دھل گیا تو میان آزاد خرامان خرامان چلنے لگے - اتنے مین کیا دیکھتے ہین کہ ایک یورپین عزیز سوداگر ایک گلعذار کو بغل مین بٹھائے برانڈی کے نشے مین ڈگ ڈگی دوڑائے زن سے نکل گیا پھر دور دور ہوا صبا رفتار ایک اسپ باد رفتہ پر فرانسیسی سائج اور دوسرے گلگون آہو شکار پر ایک خاتون زہرہ جبین کڑکڑاتے اور چمکاتے چلے جاتے ہین ایک جنٹلمین نا چربادقا زن جمیلہ وطرحدار کو ساتھ لیے ہاتھ مین ہاتھ دیے میٹھی میٹھی باتین کرتے وہ نازو ادا سے قدم دھرتے میان آزاد کے قریب سے نکلے - زن حسین وحسین کی زلف پرشکن مشکبار ہوا آئی یہ زلف ہی یا عرق بہار یا فتنۂ روزگار - سامنے سے تین چار لیڈیان غنچہ دہن سیتن سہیلیون سے چہل کرتی اٹھلا اٹھلا کر آرہی ہین اُدھر ایک عالیشان وسیع توانا کوٹھی مین جنٹلمین بیا سے پیالے اونچے سرون مین کچھ لاتے ہین اور آگے بڑھے تو دیکھا کہ ایک احاطہ دلکشا اور فرح بخش مین چار پانچ سر ٹکے اور جھکیان سیجونار مہبار بچکے کف چانہر مین معروف

ہین میان آزاد اپنے دل مین سوچے کہ بہار عمر انھین کو حاصل ہو زندگی کے مزے یہی لوٹتے ہین - کہین باجا بج رہا ہی - کہین گانا ہوتا ہی - کوئی بگھی پر ہوا کھاتا ہے - کوئی پیدل جاتا ہی سُہانے وقت اور ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا کے جھونکون اور پھولون کی بھینی بھینی مہک کی یہی داد دیتے ہین - نوعروسان چمن کا جوبن دونون ہاتھون سے لوٹتے ہین - میان بیوی خوش وخرم خندان فرحان تردماغ وغزل خوان یہ اسیر عاشق وہ اسیر مفتون - ع ز غم وزدلِ غم کالا + یہی خوشی اسے کہتے ہین - اب شہر کی طرف پلٹے تو بوے بد دماغ مین آنے لگی - کوئی پڑا سو رہا ہی - کوئی اپنی قسمت کو رو رہا ہی - ایک شخص نے ذرا سی بات پر اپنی بیوی کی کمر پر ایک لات کس کے لگائی اور پھر ایک چھڑی جمائی اور لے گی - حلوائی اور حلوائن نانبائی اور اُسکی بیوی مین جوتی پیزار نند بھاوج مین گلخپ اور تکرار - دیورانی جٹھانی مین مارد ھاڑ بیٹوے اور بیٹون مین گالیون کی بوچھار ہو رہی ہی جس گلی کوچے مین نکل جاتے ہین شور محشر بپا ہے اور چو طرفہ سے یہی آواز آتی ہی کہ تڑکا ہوا اور ریٹنے لگے - صبح صبح آدمی رام کا نام لیتا ہے خدا کی یاد کرتا ہے - پیر پیغمبر کو مناتا ہے - یہ نہین کہ تڑکے تڑکے جوتا چلنے لگا - خیر یہ تو پنچ قومون کی بات چیت تھی - اب شرفا کا حال سنئے کوئی تو دروازے پر بیٹھا حقہ پی رہا ہو - کوئی لمبی تانے پڑے خراٹے لے رہا ہی - کوئی بیوی کو ڈپٹ رہا ہی - کوئی لہسن پیاز گوشت کی فکر مین ہو - اور کہین میان بیوی مین جوتی چل رہی ہو -

میان آزاد نے اپنے دل مین افسوس کیا کہ واہ رے ہم اور ہمارے شغل کہاں وہ سبز سجائے بنگلے - وہ میٹھی میٹھی باتین وہ بھولی بھولی پیاری پیاری ادائین - وہ اودی اودی گھٹائین - آبی لباس کی جھلک

کس نقرے سے ہم سب کو سوقت ٹہلایا۔ اور گرگے طرے سے
مصاحبت گراے کا حکم دلوایا ہات تیری دم مین موٹا سا رستا
باندھون مصاحب خاص بنے ہین۔ جڈا۔ یا ردید ٹھسب ہوئی
اب اس مردود کا نکلنا مشکل ہی۔ اسپر فقرہ چلنا سخت دشوار ہی
پہلے درجے کا مکار طرار عیار ہی۔ واللہ ہنسی آتی ہی۔ جی تو آپ کو
ہنسی آتی ہوگی۔ ہماری روح تو رو رہی ہی۔ بھلا ہنسی کا یہ کون
موقع ہی جسطرح دودھ سے مکھی نکالی جاتی ہے۔ اسطرح ہم آپ
برسون کے رفیق نکال دیے گئے۔ کٹ جانے کا مقام ہے تیجیے
اس ملعون نے خدا اسے غارت کرے آتے دستی گل دو مصاحب
غائب۔ خود مصاحب خاص الخاص بن بیٹھے۔ اب کوئی ایسی فکر
کرنا چاہیے کہ اب یہ جمنے نہ پائین۔ ہم بتائین مشہور کردو کہ یہ بوچڑ
ہین تیج قوم۔ ہمارے حضور کو اسکا بڑا خیال ہی یہ بھی جو ابھی سو دفعہ
نہ کردین تو ہاتھ کٹاتا ہون ناک بدنا ہون۔ واللہ بوچڑ کی
خوب سوجھی مگر کہے کون کسی ایرے غیرے پنج کلیان کو لگادو۔
ادھر رئیس خورشید کلاہ کو آزاد شیخو خیست بنیاد نے ہوٹل دکھایا لمونیڈ کا
ایک جام پلایا اور خرامان خرامان اسٹیشن کے باہر سیر کرانے لائے
مصاحبون نے دیکھا کہ مصاحب خاص سے میٹھی میٹھی باتین کرتے آتے
ہین۔ ایک شخص کو پہلے ہی سے سکھا پڑھا رکھا تھا۔ آپنے آگے
بڑھکر آوازہ کسا کہ واہ رے زمانے کے الٹ پھیر۔ ؎

| طوق زرین ہمہ در گردن خر می بینم | استتا زی شدہ مجروح بزیر پالان |
|---|---|

شریفون بیچارے تو نکالے جائین اور قوم کے بوچڑ رئیسون کی مصاحبت
پائین۔ اتنا سننا تھا کہ رئیس کے کان کھڑے ہوے۔ انکو پیچ
قوم خصوصًا بوچڑون سے بہت نفرت تھی فورًا میان آزاد سے بےساختہ
پوچھ بیٹھے کہ کیا آپ بوچڑ ہین۔ اتنے مین ایک مصاحب بولا
کہ حضور نہین تو اور ہین کون۔ دوسرے نے موقع پاکر کہا ابھی کل تک
تو کبھی پیچھے تھے آج حضور کے مصاحب خاص ہوے۔ ایاز قدر
خود بشناس۔ کیا مزے سے گرمائے ہین۔ گوشت بیچتے بیچتے
عمر گذر گئی۔ اب باتین بناتے ہو۔ اور رئیس زادون کو بہکاتے ہو
اب میان آزاد حیران ہین کہ یہ سر دست ابھی ابھی خوب بھلا
کیا دل گردہ ہی کہ کلہ بکلہ بوچڑ بنا رہے ہین۔ الغرض میان آزاد
کا رنگ پھیکا پڑ گیا۔ مصاحبین کا داؤن چل گیا۔ میان آزاد
بیچارے بوچڑ بنا کر نکالے گئے۔ اور مصاحبین نے کہنا شروع کیا
کہ حضور تو اُس بوچڑ والے کے دم مین اچھے آ گئے ہم برسون کے
جان نثار پشت ہا پشت کے نمک خوار گگروانے کے سپرد
کیے گئے اور وہ حضور کے ساتھ ساتھ اسٹیشن کی سیر کر رہا تھا
صاحب لوگون نے دیکھا ہوگا تو کیا کہا ہوگا کہ یہ امیر آدمی اور بوچڑ کے
ساتھ ہوا کھا رہے ہین۔ الٰہی توبہ۔ الٰہی توبہ۔

## کیا کمال ہے

زعفران کشمیر کوچہ گردی۔ گیسوے غدار دشت نوردی دبستان
جنون کے مسلم الثبوت استاد میان آزاد ایک روز بادۂ طرب
کے نشہ مین چور سرخوش و مخمور نور کے تڑکے سبزان چمن اور
خوبرویان گلشن کا جوبن لوٹتے چلے جاتے تھے۔ ہر سمت باغ و بہار
انفاس نسیم سحری عطر بیز و عنبر بار۔ آب جوئبار کا جھلکنا
مرغان خوش الحان کا چہکنا۔ غنچون کا پیاری ادا سے چٹکنا
چکور کے قہقہے۔ بلبل کے چہچہے۔ ابر کی اٹکھیلیان برق کی
تیتا بیان سبزے کی لہک کلغی کی دہک سے فلک الافلاک پر داغ
تھا سیر و مسرت سے باغ باغ تھا۔ ایکدفعہ ہی چارون طرف سے
ابر تند و پر شور گھر آیا۔ فیل مست کی طرح جھوم جھوم کر گھٹا
آئی اور سیر باغ کی کیفیت دوچند ہو گئی۔ پہلے تو ٹپ ٹپ

گورکھیا یا ئی مگر اُس سے بھی نکالے گئے۔ اب آپ نے بیگ کی لے
رہے ہین مُنے کہا آپ بھی نرے گاؤدی ہین ارے میان اب گپ اڑانے
سے بھی گئے گذرے۔ بھنگ والے کی دُکان پر بندۂ درگاہ تہذیب
کو رفو چکر کر دیتے ہین۔ تہذیب آئے تو بھنگ گھوٹنے کا سونٹا ہی
لگاؤن۔ اور پھر آتا تو سمجھو کہ یہان ہمین جانتا کون ہو۔ بھئی خیر
بیٹھو یا جاؤ مگر از برائے خدا ستھے پر نہ ٹوکو۔ میان آزاد تو ایک
سیلانی آدمی تھے۔ خود بھی تپائی پر ٹنک گئے۔ تو دیکھتے کیا ہین
کہ ایک درخت کے تلے چھپر پڑا ہی مگر سرکی کا۔ صاف ستھرا ایک
تخت بچھا ہی۔ دو تین تولیان دو ایک گھڑے ڈول رسی لوٹے
کونڈی بھنگ بھری دھتورا شکر کالی مرچ یہ سب سامان
موجود ہے۔ بھنگ و الاسل پر رگڑے لگا رہا ہی۔ لگے رگڑا مٹے
جھگڑا۔ دو چار بگڑے دل دُنیا و مافیہا سے بیخبر۔ نہایت بیتابی
سے غل مچا رہے ہین کہ داتا تیری دکان پر سُن برسے ہان
ہان ایسی چکی پلا جسمین جوتی کھڑی ہو۔ آج تو دھتورا بھی چاہیے
ذرا ساگر و فے۔ ہان جسمین خوب سرور گٹھین ارے تیری
دُکان کے تو ہوہے بھی بھنگڑ ہی ہو گئے۔ بھنگ والے نے دو تین
کو خوب گاڑھی بوٹی پلائی وہ رفو چکر ہوئے تو دو چار آئے
اتنے مین میان آزاد کے دوست نے جنکو لوگ موٹاپے کے
سبب سے بھد بھد کہا کرتے تھے یون ہانک لگائی کہ اُستاد
آج تو دودھیا پلواؤ۔ مگر خوب چکی ہو۔ پیتے ہی اُلٹے چلو مین
اُلّو ہو جائین۔ اُستاد تو ان ایسون کی قرینہ سے واقف تھے
دودھیا میٹھی کیوڑے سے بسی ہوئی پلائی۔ پہلے تو میان آزاد نے
کہا کیا! بھنگ! نشے کی چیز! ناصاحب توبہ توبہ۔ عطاے
تو بلقاے تو بخشیدم۔ بندہ درگذرا۔ بلی بخشے چوہا اندھا ہی جی
جائے گا۔ نشے کا تو مین جانی دشمن ہون۔ زر دادن و درد سر
خریدین۔ کونسی دانائی ہو دام خرچ کر کے اُلّو بنتا۔ ذی ہوش
ہو کر بیہوشی کو ترجیح دینا آدمی سے اونٹ بنجانا انسانیت سے
اپنے کو خارج کر دینا حماقت ہی یا نہین۔

بھد بھد۔ تو یہ کہیے چنین و چنان کے پھندے مین پھنس گئے اور
پڑھو کہتے ہین رفتہ رفتہ پاگل ہو جاؤ گے لے اب پہلے تو آپ فصد
کھلوائین پھر دماغ کا علاج کرین۔ میان سہ

بہار عمر ملاقات دوستداران ست
چہ حظ برد خضر از عمر جاودان تنہا

ایک کُلّڑ ہو۔ دیکھو تو کیسے سرور گٹھتے ہین۔ نہ پیے تو ہماری تو ہی
بھد بھد نے اپنے ایک دوست ہیچ کو بلا دی اور سب ملکر چلے

بھد بھد۔ یہ چھوہارے کا پیڑ ہے۔

آزاد۔ ہان ہم خرما ہم ثواب۔

بھد بھد۔ کیا خوب۔

آزاد۔ تسلیم۔

راستے مین ہیچ نے پوچھا کیون یار یہ کون محلہ ہی۔ جی چینی بازار ہے
واہ کہین ہونہ۔ یہ چینا بازار ہی۔ ماشاء اللہ یہ نیا نام سنایا۔
چینا بازار کیسا چینی بازار ہی۔ آپ تو کتنا نہین ملتے کہتے ہین کہ
چینا بازار ہی۔ کیا! کہتے ہین۔ آپ ہین کون جو کہتے ہین ہم گلی گلی
کوچے کوچے چپے چپے سے واقف ہین۔ آپ ہمین راستہ بتاتے
ہین۔ اے تیری قدرت اسی شہر مین پیدا ہوے اسی مین عمر بھر رہے
اسی مین لٹتے نٹتے ہوے۔ آپ فرماتے ہین چینا بازار ہی نہین تو
کیا آپ کی طرح چینی بازار کہین۔ نا قبلہ بندۂ درگاہ کی زبان سے غلط
لفظ نہ نکلے گا۔ جی ایسے ہی تو آپ بڑے محقق ہین لے خبردار
اب چینا بازار نہ کہیے گا۔ میرے سامنے گنوار سا ہے۔ ابے
چینا بازار کے ایا معنے مرک۔ ہائین کیا بکا۔ مرک! یہ مرک
کسے کہا۔ میری شان مین اور یہ کلمۂ شہید مردون سے بھی دل لگی

وہ مل جل کر گاتا۔ وہ جھرنے مرنے سے بجا بجانا۔ سڑی ہوئی
ٹھنڈی ہوا کے جھونکے چمن اور روشوں میں اٹھلانا کجا یہ عفونت خیز
گلیاں۔ یہ وحشت انگیز کوچے۔ یہ عفونت بیز ہوا۔ یہ کیچڑ
یہ جوتی بیزار۔ یہ میاں بیوی میں تکرار جسے دیکھئے گھر سے باہر
نکلنا ہی نہیں جانتا۔ کوئی مُردوں سے شرط کرکے سویا ہے۔ کوئی
انگڑائیاں لے رہا ہے۔ کوئی کروٹ پر کروٹ بدلتا ہے۔ ع ببین
تفاوت رہ از کجاست تا بکجا۔ اتنے میں میاں آزاد ایک
مکتب کے قریب پہونچے بیس بائیس لڑکے جھوم جھوم کر بیٹھے
پڑھ رہے ہیں۔ اور ایک کمسن طالب علم کو مولوی صاحب یہ
پڑھا رہے ہیں۔

آن عشوہ گر کرشمہ سنج شیوۂ سامری بکار بردہ و شعبدہ ساحری
آشکار کردہ مراتے از بغل برآوردہ درویش مرکب اندوہ در
محاذی آن بیدل لختہ گذاشت و بہ سگے چند از نار در آب ریختہ بگفت
منزل من حصنی ست حصین و حصاری ست بلند چون چرخ برین کہ
در ہوائش پرواز گم کند سیمرغ در غیرہ امش بال مجال بریزد بہرزہ
ہیون ہوس بسوی اجل متازد بیہودہ بکام نہنگ گام منہ عبث
باد بپیمائے بادیہ جنون مباش و چون مجنون بزنجیر رسوائی سر در مکن
کہ ذرہ بخاک خورشید دست نتواند زد و پشہ بر بام آسمان نتواند پرید
این بگفت و راہ منزل خود پیش گرفت زرگر کہ خدنگ دل دوز
عشق آن جادو فطرت ماہ فریب تا سوفار در دل نشستہ بود
برخاک بیقراری بیافتاد۔ میاں آزاد کے کان کھڑے ہوئے
کہا ہیں! یہ تو بہار دانش ہے آگے بڑھ کر علیک سلیک
کے بعد مولوی صاحب سے پوچھا کہ جناب مولانا صاحب آپ
کیا درس دیتے رہے ہیں۔ فرمایا بہار دانش کا سبق پڑھا
رہا ہوں۔ کیا بہار دانش ہے۔ اور مکتب میں۔ افسوس ہے
کیسے بیہودہ مضمون بھی پڑھایا۔ بھی دو لڑکے تو ملک زادہ خنجر ابو الحسن
مہربانو کا سبق پڑھتے ہیں۔ اور ایک ابھی کوئی چالیس صفحہ
تک پڑھا ہے۔ مولوی صاحب کیا بال دھوپ میں سفید کئے ہیں
گردن پیرانہ سالی کے سبب سے ہلنے لگی مگر ابھی تک عقل نہ آئی
یا یوں کہوں کہ آپ سٹھیا گئے۔ اہا قبلہ بھلا یہ کتاب اس لائق ہے
کہ مکاتیب میں تعلیم دیجائے جس شریف شستہ و شائستہ مذاق انسان
ریش و فش اسمیں کہیں عشق جنون خیز کا قصہ۔ کہیں بتان
جادو فطرت کا افسانہ کہیں گل فروش خرمن نگاہ کا ذکر۔ کہیں
معشوقوں کی کج ادائی۔ کہیں عورتوں کی بیوفائی کا مذکور یا
جادوگروں کی حکایت دیو اور جن کی شکایت ہے۔ از سر تا پا
فحش بلکہ افحش الافحاش۔ کمسن طلبہ کے دل پر اس کے مطلب کا
کیسا خراب اثر ہوگا۔ حضرت اللہ براے خدا اس کتاب کو نہ پڑھائیے
واہ صاحب آپ کیا جانیں۔ یہ تو ہمارا علم ادب ہے۔ پھر آخر پڑھا کیجے
کیا۔ میاں آزاد نے افسوس کیا کہ بعض گاودی مدرس کیسی کیسی
واہیات کتابوں کا طلبہ کو سبق دیتے ہیں کہ معاذ اللہ

## چلو میں الو

میاں آزاد ایک روز چلے جاتے تھے تو دیکھتے کیا ہیں کہ ایک
چوراہے کے نکڑ پر بھنگ والے کی دکان ہے۔ اور اسپر انکے ایک
لنگوٹیے یار بیٹھے ڈینگ کی لے رہے ہیں کہ ہم نے جو چرچ کر ڈالا
وہ کسی کو پیدا کرنا بھی نصیب نہ ہوا ہوگا۔ لاکھوں کمائے کروڑوں
لٹائے کسی کے دینے میں نہ لینے میں۔ اتنے میں میاں آزاد نے
جھک کر کان میں کہا۔ واہ بھی استاد کیوں نہ ہو لالہ جی کے جد تھے
اچھی ترانیاں ہیں۔ بابا تو آپ کے عمر بھر فالودہ بیچا کئے اور
دادا بھی دکان رکھتے تھے ٹھیلے پر۔ آپ نے ایک ایک
[illegible] لٹا دیا کیا۔ یاد ہے کہ [illegible]

تقویت دماغ ہو جائے۔ کسے کا نہ کالا مہوا گردو کرہ اور تمباکو والے
کی دو کان دلکش دکان پر اور ہی آن بان ہی۔ نرالی سج دھج انوکھی شان
ہی جسے دیکھو اسی کا دم بھرتا ہے۔ نا کے پر پیچے تو مہنال در دور تک
تک ترا قے کی آواز جائے۔ نیچہ کیا ہزار داستان ہی۔ ہر فصل
مین چہک رہا ہے۔ تمباکو مشک و عنبر کی طرح مہک رہا ہی۔ آتش زبانی
مین فرد۔ دود افگن کی گرم بازاری۔ اسکے مقابلے مین سرد
پھول ہے سدا بہار۔ یا کوہ ہی آتش بار۔ بقول رسا گل بھی ہے
بلبل بھی ہی۔ نقل بھی ہی گل بھی ہی۔ گیند لطافت کا سر طوق چنبر
ہے چلم گویا کلاہ ناز بر سر ہے۔ چہچہ زنی پر آمادہ ہوا تو اچھے اچھون کے
دھوین اڑا دیے۔ آتش نفسون کے چھکے چھڑا دیے محفل کی
رونق اسکے دم سے مجلس کا لطف اسکے فیض قدم سے۔
خوبان خشکرب کے ساتھ دمساز ہی۔ ہوا خواہون کا سرمایۂ ناز ہی۔ دود
عنبرین سر گشتہ چشم پری رخان فرخار۔ چاند و بازون کا لنگوٹیا یار
گندھی کی دوکان عنبر بار کی طرف جو گذر ہوا۔ تو دماغ طبلۂ عطار بنگیا۔
خوشبو کیا فتنۂ روزگار ہی۔ کسی کنٹر مین عرق عروس کسی مین عرق بہار
ہی خراج خطا و ختن اسکا مول ہی۔ قنوج اور جونپور اسکی چاہ مین
ڈانوان ڈول ہی۔ لخلخہ در ائحہ سے دماغ معنبر ہے دور تک شمیم عنبر شمیم
عطر روح پرور ہی۔ دلدار چوڑی فروش بلا سے بید زبان ہی۔ چوڑی
سیاہ رو کش سرمہ آلودہ چشم خوبان ہی۔ سبز چوڑی سبزان ہند کی
یاد دلائے۔ سرخ چوڑی کے رشک سے یاقوت احمر سیر کھائے
صورت دیکھے جی للچائے زاہد صد سالہ بھی دیکھ پائے تو بیدام
بکا ہے لخریدیجائے رعب حسن سے مول تول کا لفظ زبان پر نہ لائے
چوڑی کیا مشاطہ کا چابک دست ہی جو ساعد سیمین کے جوبن کو بڑھا دے
بانکے دیر بیٹھے رونق کو محبوب بنا دو سالہ بنا دے۔ پھر جوہری کے
کارخانۂ زرنگار پر جو نظر پڑی تو گویا کھراج بہی سے آنکھ لڑی زہے فلک

جو دیکھے تو لآلی آبدار پر انجم نثار کرے۔ ایک ایک دُرِّ یتیم کا مول خراج
بدخشان ہی۔ حاصل بحر ایک دُرِّ مکنون کا بہا نہو۔ پھر بزازنے
کی طرف جو نکل گئے تو آب روان کی جھلک پر خریداری کا شوق
چرایا روپیہ گاڑھے وقت کام آیا۔ زربفت گلبدنون کو بھایا۔
لالہ زمین سکھوں سے بھاؤ چکایا۔ انھون نے کبھی دس کبھی پانچ دام بتائے
دھوپ چھانو نے گرگٹ کے ایسے رنگ بدلکر شرمایا۔ حلوائی کا
مٹھائیوان غضب کا آب و تاب۔ ہم خرما و ہم ثواب۔ برفی دیکھے
تو منھ مین پانی بھر آئے۔ گرسنہ چشم کا جی چاہے کہ تھال کے تھال
کھا جائے۔ کتب فروش کی دکان پر شائقین علم و ہنر کی گرم بازاری
شمع کتب پر اہل قلم کا پروانہ وار ہجوم ہے۔ شعرا کے تذکرے
دواوین مذرت طراز مثنوی کتب اخلاق۔ طب کے نسخے تاریخ علم سیاست
اور طبیات کے رسالے شعراے گرانمایہ ایران کا کلام فصاحت التیام
علماے عرب کے مصنفات۔ عاشق مزاجون کے مطائبات
ظرافون کے ہزلیات فراح سمات۔ جدھر نکلجاتے ہین خوشی کی
کھانچیان بھری ہین۔ مسرت کے انبار لگے ہین۔ بازار نشاط کی گرم
بازاری نے غم و اندوہ کا منھ کالا کیا۔ عیش و عشرت کا بول بالا میان آزاد
دل ہی دلمین سوچتے جاتے ہین کہ الٰہی یہ شہر ہی یا خلد بریں۔ یہ زمین
ہی یا سواد اعظم عرش تمکین۔ رستے صاف۔ سڑکین شفاف۔ کوئی
خوشی کے شادیانے بجاتا ہی۔ کوئی رنگ رلیان مناتا ہی کہین دنگا نہ
فساد ایک کو دوسرے سے رنج نہ عناد۔ چلتے چلتے ایک شخص سے مڈبھیڑ
ہوئی علیک سلیک کے بعد پوچھا کہ یا حضرت یہ کون گلزمین ہی مین تو
اسیر ہزار جان سے عاشق ہو گیا۔ یہ سمان دیکھا نہ سنا۔ باشندے
سب مرفہ حال سیم و زر سے مالا مال بشرے سے خوشی ٹپکتی ہی۔ چہرے سے
مسرت برستی ہی میان یہ شہر مقدس بنیاد منو سواد جمشید فرساد جند کی
رونہ سے آباد ہو لیکن ایسی ساعت سعید و آن حمید مین اسکی بنیاد پڑی

اچھا کسی ثالث سے پوچھو - آزاد نے دونون کو سمجھایا کہ کیون ذرا مرتے ہو - مگر سنتا کون تھا - اُسوقت سامنے سے ایک آدمی چلا آتا تھا آزاد نے بڑھکر پوچھا کہ او میان جانے والے ہوت بھلا یہ کون محلہ ہی - اُسنے کہا کہ چینیا بازار اب بجد بجد اور ہرنج دونون نے اُسکو دق کرنا شروع کیا چینی بازار کہ چینیا بازار بولو - جلد بولو - چینیا بازار کہ چینی بازار - بتاؤ جھٹ پٹ - چینیا بازار کہ چینی بازار چینی بازار یا چینیا بازار - سو سو دفعہ پوچھ رہے ہین کہ چینی بازار یا چینیا بازار اور آدھ کوس تک اُسکے ساتھ گئے اُس بیچارے کو ان بھنگڑ سلطانون سے پیچھا چھوڑانا مشکل ہو گیا - بار بار ڈپٹ رہے ہین کہ چینی بازار یا چینیا بازار - اسنے صد ہا مرتبہ کہدیا کہ جناب چینیا بازار اور چینی بازار دونون صحیح ہین - مگر انکو تو یہ کھڑے کی جڑ ہی تھی - انھون نے سوائے اسکے اور کچھ بات ہی نہ کی کہ چینی بازار یا چینیا بازار - جب آدھ کوس تک اُس بیچارے راہرو کو رگیدے گئے اور چینی بازار اور چینیا بازار سنتے سنتے اُسکے کان تک پک گئے تو وہ جھلایا اور ڈانٹ کر بولا کہ چپ بدمعاش چینی بازار اور چینیا بازار دونون کی ایسی تیسی اور تمھاری ساتھ کے کرو - اب بولے تو ہم کوٹری پر ایک ڈنڈا جمائینگے نامعقول - ہم کو بنانا ہی - ہم کوئی گنوار نہین - تم اپنے دل مین سمجھے کیا ہو - ابھی آواز دون تو تین سو تلوریے تلواریں سونت سونت کر آن موجود ہون - ایک گھنٹے سے جان عذاب مین کر دی کہ چینیا بازار یا چینی بازار -

ہرنج - ہت ترے بجد بجد کی ایسی تیسی - کہتے تھے مردک سے کہ ہم کو نہ بیلانہ مانا - دیکھو بھنگ سے کیسی ہت بھنگ ہوئی

## صنعت اور تجارت کے کرشمے

اُدھر خاتون شب نے شکست فاش پائی اور عامل روز کی سواری صبحدم کر فراز آئی - چراغون نے ہر طرف کا پروانہ پایا اور شعلہ نمع نظر آیا - اُدھر مجنون لیلاے دنیاے دون - حضرت تیغ کشورکشایان معرکہ جنون - وحشت کے نہنگ بحر آشام شیطان سے زیادہ مشہور خاص و عام - شیخو خبیث پناہ میان آزاد خوش اختلاط چلے تو کیا دیکھتے ہین کہ بستی سے کوئی دو گولی کے ٹپے پر ایک جوئبار اور لب چشمہ سار گلون کی قطار ہی اور ہر گلبن پر بلبل رنگین گفتار ہی غزل خوان گلشن کی زبان صرف قصیدہ ہاے نوروزی - ہر سمت سامان طرب ہی اور اسباب عشرت اندوزی - ہر مرغ خوش الحان ترانہ سنج ہی اور مرجان مرنج - سبزہ مثل ساکنان خلد سبز پوش ہی رند عالم سوز بھی بادۂ وحدانیت کے نشے مین سرخوش و مدہوش ہی - در و دیوار سے وجلنا الانہار حاشا آشکارا اور مفہوم دجلنا سراجا وہاجا نمودار - جان جان اور خراماں خراماں حضرت بھی گلگشت چمن کرتے چلے جاتے تھے اور تماشاے نسرین و نسترن سے دل بہلاتے تھے کہ دفعتًہ ایک مقام پر پہونچے جو سواد ہرگ ویرنن آباد - چپہ چپہ رشک بہشت شداد - ذکر چیت وچالاک اُثاث مست و فرحناک - مکانات فرحبخش و نغز آراستہ دکانین بصد قرینہ پیراستہ - دلبر میوہ فروش - سبزۂ گلگون کی پیاری صدا نئی چتون بانکی ادا جس گل زمین مین اُسکی دکان ہے وہ رو کش باغ نعیم رشک جنان ہے - ثریا در سے خوشۂ انگور کوتا کے - امرود طواے بیدد - سیب دافع آسیب بہی قوت دل - انار راح روح - تنبولی کی دکان پر شوقین آدمی مصروف جان سپاری ہین اور ایک عالم شغل خریداری اور کیون نہو سرخروئی کا بیڑہ اُٹھایا ہی - سبز بخت کا خطاب پایا ہے اُدھر کا ہاتھ مین لیا اُدھر چاندی کا ورق لگا کر تھوڑا دیا کتھا کیوڑے کا بسا ہوا ایک گلوری کھائیے تو غذا سے

کی صناعی نے رفتہ رفتہ ترقی پائی تجارت نے خوب ہاتھ پاؤں پھیلائے دستکاری کو دن دونا رات چوگنا فروغ ہوا حضرت یہ سب صنعت و تجارت کے کرشمے ہیں۔ علم و فضل میں بھی یہاں کے باشندوں نے ید بیضا ناموری حاصل کیا۔ شاعری میں بلبل عدیم و سہیم شاعری میں فقید المثال۔ نثر نثرہ شعار شعر شعری شعار الغرض کسی فن کسی صناعی میں کم نہیں۔ سیم و زر کا تو عدم نہیں۔ ہاں ایک بات ضرور ہے نوکری کا کوئی شائق نہیں اور نوکری بھی کی تو اعلیٰ فنون کی اسسٹنٹ سرجن۔ میڈیکل افسر انجینیر۔ اکونٹنٹ تاجر اور دستکار البتہ یہاں بکثرت موجود ہیں کشمیر سے شال۔ ڈھاکہ سے ململ۔ مالوا سے افیون متھرا سے پیڑے لکھنؤ کی کامدانی اور چکن۔ دہلی سادہ کاری انگوٹھیاں۔ آگرہ کی دریاں کانپور کے منڈے۔ بسوان کا تنباکو بمبئی کی اشیائے عرب کے گھوڑے۔ شتلبند کے چاقو۔ مینچسٹر کا کپڑا۔ کابل کے انار سیب کشمیر کا بنفشہ۔ انجیر خراسانی ساری خدائی کی مشہور چیزیں یہاں آتی ہیں اور دم کے دم میں بک جاتی ہیں۔ ایک ایک لال نے کوٹھیاں کھڑی کر لیں کھڑی ہو گیا۔ میاں آزاد ایسے خوش ہوئے کہ جامے میں پھولے نہ سمائے واہ ری تجارت تیرے قدم دھو دھو کر پیو تیرے ہی دم کا ظہور ہے یہ خدا کے مقبول بندے ہیں۔ یہ نہیں کہ الف بے پڑھی اور منڈاسا باندھ کر کچہری پہونچے۔ پیر ختم کی اور جھنڈا اٹھا کر کلارکی دکان پر آ دھمکا بیٹھے۔ برسوں ایڑیاں رگڑ رہے ہیں مگر نوکری نہ ملی نہ چاہی ادھر کی دنیا ادھر ہو جائے تو وہ نوکری ہی پر لیٹو رہیں گے۔ ہائے افسوس یارو از برائے خدا ذرا اس شہر کی حالت پر نظر ڈالو۔ نوکری کے پھندے سے چھوٹو۔ یہ چہل پہل یہ رونق یہ کیفیت یہ لطف تازہ اور سرور بے اندازہ نوکری میں کہاں۔

## میاں آزاد مترجم

اس شہر مبارک بنیاد سے چلے تو ایک نئے مقام پر پہونچے اب

سنیے کہ کڑکڑاتی دھوپ پڑ رہی ہے۔ کھوپڑی چٹخی جاتی ہے دھوپ کی تیزی چیل انڈے پر انڈا چھوڑ رہی ہے۔ لون کے تھپیڑے وہ غضب کے چل رہے ہیں کہ الاماں۔ دانہ زمین پر گرتا تو بھن جاتا چو طرفہ سناٹا۔ ہو کا عالم پرند اپنے اپنے گھونسلوں میں دبکے دبکائے حضرت انسان مکانوں میں جان بچائے بیٹھے ہیں معلوم ہوتا ہے کہ قیامت آ گئی آفتاب سوا نیزہ پر ہو رہا مگر واہ رے میرے شیر کیا کہنا۔ میاں آزاد گلی کوچوں میں چکر لگانے سے کب بند ہو گئے ؎

| | |
|---|---|
| شیر اُٹھتے تھے نہ دھوپ کے مارے کچھار سے | آہو نہ منہ نکالتے تھے سبزہ زار سے |
| آئینہ مہر کا تھا مکدر غبار سے | گردون کو تپ چڑھی تھی زمین کے بخار سے |

لیکن میاں آزاد بے غل و غش شہر کے صدقے ہو رہے تھے آخر کار پھرتے پھراتے چلتے چلاتے ایک جوہری کے دکانچہ زرنگار کی طرف سے جو گذرے تو کیا دیکھتے ہیں کہ ایک کمسن لڑکا جھکا ہوا کچھ لکھ رہا ہے میاں آزاد گھومتے گھومتے جہاں دیدہ ہو گئے تھے ہی چتونوں سے تاڑ گئے کہ یہ جوہری بچہ نوکری کی تلاش میں سرگردان ہے۔ لفافہ دیکھتے ہی خط کا مضمون بھانپ لیا۔ سوچے کہ اس سے کسی طرح ملیں مگر جان نہ پہچان خالہ جی سلام۔ ملاقات کے لیے کچھ تو ذریعہ چاہیے آپ نے آؤ دیکھا نہ تاؤ پوچھا کیوں صاحبزادے اس گانؤں کا کیا نام ہے۔

جوہری بچہ۔ گانؤں یہاں سے کوئی دس بارہ کوس کے فاصلے پر ہے گانؤں کہیں اور ہو گا۔ گانؤں کی ایک ہی کہی یہ شہر ہے یا گانؤں

آزاد۔ ہاں وہی شہر۔ لاحول۔ کیوں میاں یہاں میٹھا حلوا بھی بکتا ہے۔

جوہری بچہ۔ (مسکرا کر) اور کیا آپ کے گانؤں میں کھٹا حلوا بھی بنتا ہے۔ کیا کریلے کا حلوا بناتے ہیں یا نیم کا۔

اور یہ بھاڑ دینا تو آپ پر فرض مین تھا کہ بجائے اسکے آپ کو دل لگی کا رشتہ ہو۔ اسکے بغیر غرض بھی کی رہتی۔ قبلہ بندہ سے اس کا ترجمہ ہو سکے گا ذرا اتنا تو بتا دیجیے کہ آپ مین کون ٹھاکر۔

لالہ۔ جی بندہ تو اگن ہوتری ہو۔

آزاد۔ اگن ہوتری ابھی بھڑ بھونجے۔ یہ کہیے تو پھر آپ کی عالی خاندانی مین کیا شک ہی۔ میان آدمیت سیکھو۔ سات کی محرری سے تحصیلداری کے طالب ہو۔ بھلا کوئی بات بھی ہی۔

میان بھڑ بھونجے بڑبڑاتے ہوے چلے کہ واہ اونچی دکان پھیکا پکوان۔ نام بڑے درشن چھوٹے۔ مترجم نے مین بڑا سا تختہ دروازے پر لگا دیا اور موٹے حرفون مین لکھدیا کہ میان آزاد مترجم

## اکڑ فون

میان آزاد زمین کے گز بنے ہوے ادھر اُدھر گھوم رہے تھے کہ اتنے مین ایک بڈھے کھوسٹ نے ایک بانکے سے کہا کہ میان سیدھے آئے ہو یا جان وبال ہی یا زندگی دوبھر ہے۔ یا چھینکتے گھر سے چلے تھے یہ اکڑنا اور بربنا کیا معنی۔ میان گردن جھکا کر چلا کیجیے ورنہ کوئی پہلوان گردن ناپے گا۔ تو یہ شیخت ساری خاک مین ملجائے گی۔ تنّا اور اینڈنا بھول جائے گا۔ مفت مین کرکری ہو گی اس سے کیا واسطہ۔ یہ شہر کشتی بٹے بانک لکڑی کی ٹکسال ہی۔ بہت سے رم تیے آئے مگر پھنی کھائے۔ ہاتھ ملاتے ہی میان کے پہلوان پکڑ ملائے۔ اور مارا چاروں شانے چت تنگڑی پر اڑانے مین طاق۔ سواری کسنے مین مشاق۔ کولے پر لانے مین قزاق۔ یہ سنتے ہی وہ میان بانکے آگ بھبوکا ہو گئے۔ جی۔ تو کہین اس بھروسے بھی نہ رہیے گا بندہ پھنی کھانے والا آدمی نہین ہی بیج کھیت پچھاڑون تو سہی قزبان اپنے اُستاد کے جنہون نے ہمین لکڑی سکھائی۔ طلاؤن کی لکڑی پھینکنا تو سب ہی جانتے ہین۔ مگر میدان کارزار مین ٹھہرنا

البتہ کام کے وارد۔ اور زبانی داخلہ تو اور ہی بات ہی ہمارے اُستاد تیس تیس آدمیون سے گھار رٹتے تھے اور کون لوگ۔ ایسے ایسے گنوار گھامڑ نہین۔ پڑھے ہوے پٹھے جنپر انگوٹا زیبا تھا۔ پھر یہ خیال کیجیے کہ تیس گتکے برابر پڑتے تھے مگر تیسون کی خالی جاتی تھین کبھی آڑے ہوئے کبھی گتکے سے چوٹ کاٹ دی کبھی بدن کو سمیٹ لیا کبھی پینترا بدل دیا۔ شاگردون کو للکاتے جاتے تھے کہ لگا بڑھ کے ہاتھ الٹ سے اور وہ جھلا جھلا کے چوٹین لگاتے تھے۔ مگر منھ کی کھاتے تھے۔ اور اپنا سا منھ لے کر رہ جاتے تھے۔ جب سب کا دم ٹوٹ گیا اور رکے ہانپنے تو گتکے ہاتھ سے چھوٹ چھوٹ پڑے مگر واہ رے استاد۔ اُن کے وہی خم دم وہی چتون۔ وہی تاؤ بھاؤ۔ پہروں لکڑی کھیلین لیکن دم نہ پھولے اور جو کہین بھڑ پڑے تو بات کی بات مین پرے صاف تھے کسی پر بانٹ کا ہاتھ جمایا کسی کو جاکی کا ہاتھ لگایا۔ پھر بس ہی معلوم ہوتا تھا کہ پھلجھڑی چھوٹ رہی ہو۔ یا آتشبازی کی چھچھوندر ناچ رہی ہے (اُستاد کی اچھی تعریف کی) یا چرخی چکر مین ہو۔ جنیو کا ہاتھ تو آجتک چاردانگ ہند مین کوئی روک ہی نہ سکا وہ ملا ہوا پڑتا تھا کہ ادھر اشارہ کیا اُدھر تڑسے پڑ گیا جنیو کا ہاتھ کیا قضاے مبرم ہی پیام اجل ہے آفت ناگہانی ہے۔ بلاے بیدرمان ہے۔ گتکا ہاتھ مین آیا اور معلوم ہوا کہ بجلی تڑپنے لگی۔ ممکن نہین کہ انسان کی آنکھ نہ جھپکنے پائے اور سا آدمی تو رانہ جائے۔ للکار دیا کہ روک جاکی۔ پھر لاکھ جتن کیجیے بھلا روک تو لیجیے۔ نشانہ تو کبھی خالی ہی جانے نہین پاتا تھا کا اور بھرپور ہاتھ لگایا۔ پھری عمر بھر نہ چھوٹی۔ ایک انگ ہی نرالے تھے اُنکے ٹھاٹھ ہی نرالے ہین۔ چھریرا بدن سادہ مزاج۔ آدمی صورت دیکھے تو یقین نہ آئے کہ یہ اُستاد بے بدل ہین۔ مگر ایک ذرا سی بانس کی پھپاچ لیجیے پھر دل لگی دیکھیے کہ کیسے جوہر کھاتے ہین میان ہم ایسے استادون کی آنکھین دیکھے ہوے ہین پٹے بانے بنوٹ کشتی لکڑی کسی مین

لگے ہین - دکان جھک جھک کر رہی ہی - اور اب چلے بتیس روپیہ کی نوکری کرنے - ای لعنت خدا -

**جوہری بچہ** - ہائین! ہائین! کہان تو عرضی لکھتے تھے کہان لگے بائی بی کر کوسنے -

**آزاد** - میان پڑھنے لکھنے کا یہ ماحصل نہین ہی کہ خواہ مخواہ نوکری ہی کرے - اور نہین تو داروغہ بم پولیس ہی سہی - خاصے جوہری بنے ہو - صدہا آدمی لالہ جی لالہ جی کہتے ہین - لالہ جی کے دماغ پر گرمی چڑھ گئی تو داروغہ بم پولیس بن بیٹھے - ہات ترے کج خلقی کی دم مین نمدا - ایسے شوق ملازمت کی ایسی تیسی - خدانخواستہ ایسا کیا گاڑھا وقت ہی کہ بندہ بیس کی نوکری پر جان دینے ہو - یار عزیزی دوکان کا کاروبار دیکھو بتیس روپیہ تو بات کی بات مین خیرات کر سکتے ہو -

میان آزاد وہان سے اُٹھے تو سوچے کہ بھی شگون اچھا ہے - جھپ سڑک ایک کمرہ کرایہ سے مترجم بن بیٹھے اور دروازے پر ایک تختہ لگا دیا کہ (میان آزاد مترجم)

اب دل لگی دیکھیے کہ صبح سے شام تک بچاسون غرضمند آنے لگے جسے دیکھو مصاحبت کرتا ہی ایک لالہ صاحب قلمدان دبائے عینک لگائے تشریف لائے - آداب بجا لاتا ہون کہکر دستگی سے کاغذ نکالا -

**لالہ** - بندہ پرور اس عرضی کا ترجمہ کر دیجیے - جو کچھ ہو لیجیے -

**آزاد** - آخاہ یہ تو عرضی کیا امیر حمزہ کی داستان ہی - ذرا پڑھیے تو سہی -

**لالہ** - حضور پرنور دام - بعد ادائے آداب بجا آوردہ معروض رائے فیض انجلائے گردانیدہ می آید کہ چون فی زمانہ بفضل قادر یگانہ عہدہ ہائے چند رچند بوجہ انتزام دریابُردی و دریا برآمدی خلو خواہد شد اور فدوی جان نثار کئی ماہ سے سحر اور مساوظیفہ ترقی آپکا اور زبان میمون کے لاتا ہے - لہذا قسد یا یند از ہی کہ اگر عہدہ تحصیلداری عطا ہو تو پرورش ہی - اور کمترین ماہ مین سے بندوبست مین محرر ہی کمترین کے بڑے بھائی کی بیوی کمترین کی پھوپھی جس سے مذاق کا رشتہ ہی اُنکے باپ کے بیٹے خسر کا چچا زاد بھائی داروغہ نہر بتا ہرہ ہی بیہ ماہواری تھا - چونکہ حکم ہی کہ عالی خاندان کی پرورش ہوگی لہذا اس استحاقیت پر ملحوظ رہے - اور بندہ آبکاری کے کام سے بخوبی واقف ہی - ازانجا کہ کارگزاران کی پرورش اور پر حالکان کے خداوند مجازی انکو خاص وعوام مان کہتے ہین - اُسی طرح لازم ہی جسطرح مسلمان کو حج عتبات عالیات اور ہم ہندوان کو تیرتھ (گنگا توری لہر جاتے من بھائی - گنگا توری لہر) واجب ہی اگر عہدۂ مسطورۂ بالا عطا ہو تو خدا حضور اور حضور کے بال بچون اور بابا لوگ اور قبیلہ کو الیاس کی عمر دے - الٰہی دولت کا ستارہ بلند رہے - فدوی -

میان آزاد نے جو یہ عرضی سُنی تو لوٹنے لگے پیٹ مین بل پڑ پڑ گئے - اسقدر ہنسے کہ آنکھون سے اشک جاری ہو گئے -

لالہ جی عقل کے ناخن لیجئے - ہوش کی دوا کیجیے - بیش بہا استعارہ لغات کے املا مین تو ہزار جگہ آپنے غلطی کی - معروض کو معروق) یہ نئی گزمت کا لفظ ہو - انتظام کی خرابی (انتزام) تصدیعہ کے عوض (قسدیا) ملحوظ کی جگہ (لحوذ) ماشاءاللہ - اور یہ دریابردنی اور برآمدنی کی ایک ہی کہی (بعد ادائے آداب بجا آوردہ) سب سے افصح محاورہ ہی - عالی خاندان کے لیے (عالی خاندانان) بہت ہی خاصہ (استحاقیت) باب استحمانیت سے ہی - اور واللہ (گنگا توری لہر جاتے من بھائی) ہے تان تو ایسی اُڑائی کہ صاحب بھی دیکھ جائین گے - واہ اُستاد اچھے گر یاد ہین عالی خاندانی کا ثبوت بھی کتنا صاف ہی کہ حضرت کے بڑے بھائی کی بھاوج کے باپ کے بیٹے خسر کے چچا زاد بھائی اسی روپیہ مہینے کے نوکر تھے - اللہ اللہ اے حضرت آپ تو بڑے عالی خاندان نکلے

بند ہین۔ جی چاہے کسی سے بھڑوا کر دیکھ لیجیے۔ اتنے مین ایک گنوار کا
روکا چلا جاتا تھا اُنھون نے پکارا کر اے ذرا ادھر آنا۔ اِدھر اُدھر کی
بات سُننے جاؤ۔ روکا قریب آیا تو پوچھا کہ اِنسے دو چوٹین ہوتی ہین
اُسنے نظر بھر کر دیکھا اور کہا ہان ہم کسی سے دب کے نکلنے والے
نہین جسکا جی چاہے ارمان نکال لے۔

بانکا۔ ابے جا ایسے دیہاتی چھوکرے ہم نے بہت چرائے ہین
گنوار۔ جی تو کہین سوریان چرائی ہونگی۔ دیہاتی چھوکرون سے
شیطان نے پناہ مانگی ہے۔ آپ ہین کس شمار و قطار مین ہم نے
بھی شہر ہی مین تعلیم پائی ہے۔ ان گیدڑ بھبکیون مین او رآتے جو کچھے
گنوار تو یہ فقرے سُنا کر چلدیا میان آزاد اور بانکا پھر شہر مین چکر
لگانے لگے چوک مین پہونچے تو جسپر نظر پڑتی ہو بانکا ترچھا ٹیکھا چنٹ دار
انگرکھے پہنے نکے دار ٹیڑھی ہوئی ٹوپیان سر پہ جمائے چست گھٹنے
ڈانٹے آنڈو دیے ہوئے ڈھاٹے باندھے ہوئے تنے چلے جاتے
ہین تیغے کی جوڑی کمر سے لگی ہوئی دو دو لاتیان پڑی ہوئین بارہ چین
چڑھی ہوئین۔ سہ ترا بنچہ۔ پیش قبض۔ کٹار۔ سرد ہی۔ خنجر بچہ۔ سب سے
لیس۔ خاصے ادبی بنے ہوئے۔ ایک بانکے کو دیکھکر ایک دوکاندار
نامت اعمال سے کہین ہنس پڑا۔ اُنھون نے آؤ دیکھا نہ تاؤ دن سے
بنچہ داغ دیا۔ مگر حُسن اتفاق سے خالی گیا لوگون نے پوچھا کیون آکا
کیون بگڑ گئے تیکھے ہو کر فرمایا کہ ہم کو دیکھکر بچہ جی مسکرائے تھے
ہم نے گولی لگائی کہ دانت پر پڑے اور اس جواب دندان شکن سے
انکے بھی دانت کھٹے ہو جائین۔ مگر زندگی تھی کہ گولی سے بچ نکلا
میان آزاد اپنے دل مین سوچے کہ یہ بانکے تو بالکل ناخدا ترس ہین
انکو پرینہ کیا تو کچھ بات نہین۔ ایک تنبولی سے پوچھا کہ کیون بھئی
اس شہر مین بانکے بہت ہین اُسنے کہا میان بانکا ہونا تو دل لگی
نہین۔ ہان یون کہیے کہ بنکے بہت ہین اور ان سب کے
گرو گھنٹال وہ ذات شریف ہین جنکو لوگ یکرنگ کہتے ہین۔ وہ
صندلی رنگا ہوا جوڑا پہن کے نکلتے ہین۔ مگر مجال کیا کہ شہر بھر مین
کوئی صندلی جوڑا پہن تو لے یکرنگ صندلی جوڑا کوئی پہن نہین
سکتا کوئی پہنے تو گولی بھی سر کردین اسکے ساتھ یہی ہے۔

میان آزاد سوچے کہ اس یکرنگ کا ٹیٹوا نہ لیا تو کھانا حرام
دوسرے دن حضرت بھی صندلی بوٹ صندلی گھٹنا صندلی انگرکھا
صندلی ٹوپی دے کر نکلے۔ میان بھی صندلی۔ اب جس گلی کوچے
بازار سے گذر ہوتا ہے لوگ تعجب کرتے ہین کہ یہ آج ہس ڈھب کے
کون نکلے ہین بھئی چو طرفہ انگلیان اُٹھنے لگین شدہ شدہ حضرت
یکرنگ کے چیلے چاپڑنے اُنکے کان مین بھی بھنک ڈالدی۔
سُنتے ہی منھ لال چقندر ہو گیا۔ کپڑے پہن ہتھیار لگا چل کھڑے
ہوئے۔ میان آزاد تنبولی کی دکان پر جا ٹھٹک گئے اُنکی وضع
دیکھتے ہی اُنکے ہوش اُڑ گئے۔ لگا ہاتھ جوڑنے اور منت کرنے
کہ از برائے خدا میری ٹوپی دے دیجیے۔ یا جوتا بدل ڈالیے
ورنہ وہ آتا ہی ہوگا مفت کی ٹھائین ٹھائین سے کیا واسطہ
انکو تو کچھ گھوڑے کی چڑھی تھی یہ مانتے کب تھے گلوری لی اور
اکڑ کر کھڑے ہو گئے ارد گرد تماشائیون کا ہجوم ہے اور شہر بھر
مین دھوم ہے کہ آج یکرنگ سے تلوار چلے گی۔ اتنے مین حضرت
یکرنگ بھی نمودار ہوئے۔ تنبولی نے میان آزاد سے کہا
کہ سنبھلے وہ ہے۔ آتے ہین تیغے کو چڑھائے ہوئے
کل پر + اُنکے آتے ہی بھیڑ چھٹ گئی۔ تُہر۔ کوئی ادھر کترا گیا
کوئی اُدھر دبک رہا۔ کوئی گلی مین گھُسا۔ کوئی کمرے پر چڑھ گیا
یکرنگ نے جو انکو دیکھا کہ از سرتاپا صندلی پوشاک پہنے ہین تو
جل ہی مرا۔ نظر قہر آلود ڈال کر کہا۔ ابے او بولا خبطہ۔
اُتار ٹوپی بدل جوتا گستاخ! ہمارے ہوتے سالتی تو صندلی جوڑا پہنکر نکلے

